ظہورِ مہدی سے پہلے علامات زمانیہ، سیاسیہ، شخصیہ اور ہماری ذمہ داریاں

ظہورِ مہدی اکابر کے تصنیفات کی روشنی میں

ملفوظات:

حضرت شاہ رفیع الدین دہلویؒ، حضرت مولانا خلیل اُحمد سہارن پوریؒ
حکیم الُامۃ حضرت مولانا اُشرف علی تھانویؒ، حضرت مولانا حسین اُحمد مدنیؒ
حضرت مولانا بدرِ عالم میرٹھیؒ، حضرت مولانا زکریا کاندھلویؒ،
حضرت مولانا مفتی شفیعؒ، حضرت مولانا سید یوسف بنوریؒ،
حضرت مولانا سرفراز خان صفدرؒ، حضرت مولانا مفتی نظام الدین شامزیؒ،
حضرت مولانا مفتی تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم العالیہ

**جمع و ترتیب، تحقیق و تطبیق**

ڈاکٹر مفتی ثناءاللہ، مردان

مرکز البحوث الاسلامیہ، مردان

کتاب: علاماتِ ظہورِ مہدی اکابر کے تصنیفات کی روشنی میں
مصنف: ڈاکٹر مفتی ثناء اللہ، مردان
تعداد: ۱۰۰۰
تاریخ: ۱۹صفر ۱۴۴۳ھ۔۲۶ ستمبر ۲۰۲۱
قیمت: ۸۰روپے
ناشر: مرکز البحوث الاسلامیہ، مردان
ملنے کا پتہ: دار الافتاء دار العلوم الرحمانیہ، مردان 03133736809
مکتبہ نعیمیہ مردان: 03150932158
صدام بغدادہ، مردان: 03179533505
مکتبہ عزیزیہ کراچی: 03002343814
مکتبہ علمیہ اکوڑہ خٹک: 03329855506
مکتبہ سید احمد شہید لاہور: 03013668272
مکتبہ صدیقیہ سوات: 03349452042
مکتبہ اٹک شہر: 03105260962
مکتبہ ختم نبوت پشاور: 03129880001
دار العلوم بڈھ بیر پشاور: 03003169031
مکتبہ کوئٹہ: 03114650044
مکتبہ حلیمیہ درہ فیضو: کرک، بنوں، لکی مروت: 03459254380

# فہرست مضامین

## ابتدائیہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

رسول اللہ ﷺ دینِ اسلام کو جس شکل وصورت اور جس حالت میں چھوڑ کر دنیا سے رخصت ہو گئے تھے، آپ کی رحلت کے بعد خلفائے راشدین نے دین کو اسی شکل میں برقرار رکھا۔ اور اسی وجہ سے انہیں آپ کے خلفا کہا جاتا ہے، کہ وہ دین کو قائم رکھنے میں آپ کے جانشین تھے۔ خلفائے راشدین کے بعد دینی سیاسی اور معاشرتی واخلاقی نظام میں آہستہ آہستہ کمزوری آتی گئی اور ایک ایک کر کے اسلامی احکام عملی زندگی سے رخصت ہوتے گئے۔ اجتماعی نظم اسلام سے دور ہوتا گیا، اور اس کی وہ اصلی حالت باقی نہیں رہی جس پر اسے حضور اکرم ﷺ نے چھوڑا تھا۔ اس دور کو حدیث میں خلافت علی منہاج النبوت کہا گیا۔

خلافت کے بعد نظام شورائیت سے نکل کر بادشاہت کے طرز و طریقے پر استوار ہو گیا، اور بنو امیہ، بنو عباس اور سلطنت عثمانیہ کے خلفا اسی نظم کے مطابق چلتے رہے۔ اگرچہ وہ دین کو قائم رکھنے والے تھے، فیصلے احکامِ شریعت کی روشنی میں کئے جاتے، جہاد کا فریضہ باقی تھا۔ اور اسی وجہ سے یہ نظام بھی نظامِ خلات کہلاتا ہے، مجموعی طور پر یہ امن وخوشحالی کا دور تھا، احادیث میں یہ دور الملک العاض کے نام سے موسوم ہے، یعنی ایسی بادشاہت جسے بادشاہوں نے دانتوں سے مضبوط پکڑے رکھا ہو۔

1924 میں رہی سہی خلافت کا بھی خاتمہ ہو گیا اور امت جبر وظلم کے دور میں داخل ہو گئی، استعمار نے جسدِ واحد کو ٹکڑوں میں تبدیل کر دیا، زبان وقومیت کے نام پر الگ الگ ملک بنوائے گئے، اور ان پر مغرب کے کٹھ پتلی لوگوں کو حکمران بنایا گیا، جنہوں نے اپنے عوام کو انگریز کے ظالمانہ نظام کے شکنجے میں کس کر دبایا اور انہیں اسلامی نظام کی برکتوں سے محروم رکھا۔ حدیث میں اس دورو کو جبر کا دور قرار دیا گیا۔

یہ بھی رسول اللہ ﷺ کی زبان مبارک سے اللہ تعالی کا وعدہ تھا کہ ہر صدی میں ایک مجدد پیدا ہو گا کہ جب بھی دین وشریعت پر مرورِ زمانہ سے گرد وغبار کے اثرات پڑیں گے، اور رسوم ورواج مسلمانوں کو ان کے نبی کی سنت سے دور کر دیں گے تو اللہ تعالیٰ ایسی کوئی شخصیت پیدا کریں گے جو دین کی تجدید کا کام کرے گی، یعنی اسے ایک بار پھر تازہ صورت اور خالص شکل میں سامنے لائے گی۔ تاریخ اسلام میں ہمیشہ ایسی شخصیات پیدا ہوتی رہیں جنہوں نے دین اسلام کی اصلی صورت پیش کی ہے، اور امت پر حجت قائم کی ہے۔ مجددین نے دین اسلام کی ہر شاخ میں تجدیدی کام کیا ہے۔ کم سے کم علمی انداز میں ضرور الدین الخالص کی وہ صورت پیش کی ہے جو نبی اکرم ﷺ وصحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کے مبارک دور کی یاد دلاتی تھی۔ بعض مجددین کو اقتدار نصیب ہوا تو بہت سارے ایسے تھے جو اقتدار کے بغیر ہی دین کی تجدید کا کام کر گئے۔

نبی اکرم ﷺ نے آخر زمانے میں ایک بار پھر منہج نبوت پر خلافت قائم ہو جانے کی خوشخبری سنائی ہے۔ یہ خلافت اہلِ بیت کے امام حضرت امام مہدی محمد بن عبد اللہ کے ہاتھوں قائم ہو گی جب ظلم وجبر سے زمین بھری ہوئی ہو گی تو اللہ تعالیٰ آپ کو خلافت کے لئے ظاہر فرمائیں گے، اور آپ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دیں گے۔ اس خلافت کو نبوت والی خلافت کہا گیا ہے اس لئے کہ آپ دین کو اصل شکل میں زندہ فرمائیں گے، اور دین تمام ادیان پر غالب آجائے گا، تمام عالم اسلام آپ کی خلافت میں داخل ہو جائے گا اور امن وسلامتی سے زمین آباد ہو جائے گی۔ حضرت امام مہدی وہ شخصیت ہیں جن کی تفصیلات خود احادیث کی کتابوں میں موجود ہیں،

اور ہر زمانے میں اہلِ علم نے ان پر کام کیا ہے، برصغیر پاک وہند میں اکابر علمائے دیوبند نے بھی اس موضوع پر قابلِ قدر کام کیا ہے، بالخصوص ایسے ماحول میں جب مرزا غلام احمد قادیانی جیسے لوگ ہندوستان کے عوام کو یہ دھوکہ دے رہا تھا کہ میں ہی ''مہدی موعود'' ہوں، تب اہلِ علم نے روایات وآثار کی روشنی میں حضرت امام مہدی کی جملہ تفصیلات سامنے رکھیں اور یہ بتایا کہ مرزا قادیانی مہدی نہیں ہیں، مہدی ہونے کے لئے اپنے شرائط ہیں، نیز اس دور کی اپنی نشانیاں ہیں جن کی تطبیق اِس زمانے پر نہیں ہو سکتی۔ آج جبکہ مرزا قادیانی کو آنجہانی ہوئے ایک صدی سے زائد کا عرصہ گزر چکا ہے، امت کے سر سے خلافت کا سایہ ختم ہو چکا ہے، 57 اسلامی ملکوں پر مغرب کے مقرر کردہ ایسے لوگ مسلط ہیں جن کے نام تو مسلمانوں والے ہیں لیکن دل ودماغ سے وہ انگریز ہیں، مغرب کے ساتھ مل کر عالم اسلام کی زمینوں کو ظلم وجبر سے بھر چکے ہیں۔ جزیرۃ العرب میں عیسائی صلیبی افواج دندنا رہی ہیں، سفیانی صفت رکھنے والے سفاک حکمرانوں کا ظہور ہو چکا ہے، اور امت بس اسی انتظار میں ہے کہ یمن کی جانب سے کشادگی کی وہ فرحت بخش ہوا چلے جسے رسول اللہ ﷺ نے محسوس فرمایا تھا، اور ایسا لگتا ہے کہ یہ ہمارے اِس دور کے بارے میں کی گئی خوشخبری تھی جس کے پورا ہونے میں شاید کچھ زیادہ عرصہ باقی نہیں رہا، اس لئے ضرورت اس امر کی ہے کہ حضرت امام مہدی کے متعلق جملہ علامات سامنے لائی جائیں تاکہ امت کی تسلی کا سامان ہو، کسی جھوٹے مدعی مہدویت کے جال میں پھنسنے سے حفاظت ہو اور مہدویت کے موضوع پر کام کرنے والوں کو بھی مواد ملے۔

مردان کے خطے سے تعلق رکھنے والے، جامعہ دارالعلوم کراچی کے ہونہار فاضل حضرت مولانا ڈاکٹر مفتی ثناءاللہ صاحب مدظلہ کو اللہ پاک نے مہدویات میں وسیع درک اور بصیرت سے نوازا ہے، اس سے پہلے بھی ان کی متعدد تصنیفات اسی موضوع کے متعلق سامنے آچکی ہیں، اکابر علمائے دیوبند کی تحریرات کی روشنی میں حضرت امام مہدی سے متعلقہ مباحث پر یہ ایک نئی کاوش ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اس کو شرفِ قبولیت سے نوازے، مفتی صاحب کے علم وعمل میں برکات نصیب فرمائے اور مزید ترقیات سے نوازے۔

زین العابدین پشاور

۶ محرم الحرام ۱۴۴۳ھ

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

الحمد للہ رب العالمین والصلاۃ والسلام علی خیر خلقه محمد وآله وصحبه ومن تبعهم باحسان الی یوم الدین

**مقدمہ: ۱۔** عقیدت اور اعتقاد سے ہٹ کر دلائل کی زبان ماننے والوں کے سامنے جب کوئی بات براہین کی روشنی میں روزِ روشن کی طرح واضح ہو جائے، تو اس کے بعد انہیں حق بات قبول کرنے سے نہ تو عہدہ مانع ہوتا ہے، نہ ہی مال و دولت، عیش و عشرت اور نہ ہی زبردستی کرنے والوں کا ظلم و جبر اور نہ ہی زیادتی و فساد کا اندیشہ، اور نہ ہی ان کے سامنے اہل وعیال، قوم و وطن، مسلک و مشرب کی محبت مانع ہوتی ہے اور نہ ہی انہیں ننگ و عار کی پرواہ ہوتی ہے۔

**۲۔** تاہم عقیدت و اعتقاد رکھنے والوں کے لیے دلائل کی زبان نہ کوئی حیثیت رکھتی ہے اور نہ ہی براہینِ قاطعہ ان کے سامنے کوئی وقعت، بلکہ سورج کی چمک کو بھی اندھیری رات شمار کرتے ہیں، بلکہ آنکھیں بند کرنا یا دیکھنا ان کے ہاں ایک ہی بات ہوتی ہے۔ **۳۔** ایسے ہی مال و دولت، عیش و عشرت، عہدہ و منصب اور مسلک و مشرب یا ننگ و عار کے متوالے بھی دلائل کو زبانی جمع خرچ کے اعتبار سے تو مانتے ہیں، لیکن دل و جان سے قبول کرنا ان کے لیے مشکل ہوتا ہے۔

**۴۔** مذکورہ بالا عیوب سے پاک بعض افراد ایسے بھی ہیں جن میں مذکورہ امور نہیں ہوتے، لیکن قلبی خوف اور فطری ڈر نے ان کے اعصاب کو دلائل تسلیم کرنے سے قاصر بنا دیا ہوتا ہے، ان کے سامنے بھی دلائل کا انبار سونے کا ذخیرہ نہیں، بلکہ راکھ کا ڈھیر شمار ہوتا ہے۔ **۵۔** ایسے ہی بعض لوگوں میں آئینِ نو سے ڈرنے کا توہم ہوتا ہے، ہر نئی بات ان کے لیے زہر قاتل ہوتی ہے، اگرچہ وہ بات فی نفسہ نئی نہ ہو، بلکہ خوب پرانی بھی ہو، تاہم ان کے لیے نئی ہونا غیر معتبر ہونے کی دلیل ہوتی ہے۔

**۶۔** ایسے لوگوں کی بھی کمی نہیں، جنہیں اپنی عادت کو چھوڑنا سم ہلاہل ہوتا ہے، مثلاً دین یا دنیا کا کوئی شعبہ جب ایک مرتبہ اختیار کر لیتے ہیں، تو اس سے عہدہ برآ ہونا اپنی استقامت کے منافی سمجھتے ہیں، حالانکہ وہ درحقیقت استقامت نہیں ہوتی، بلکہ ان کے لیے عادتِ مستمرہ کو چھوڑنا مشکل ہوتا ہے۔

**۷۔** اسی طرح بعض گروہوں کے ہاں دینداری بس یہی ہے کہ جو کام شروع کیا ہے، اسی کو کریں، وقت کا تقاضا، حالات کی تبدیلی اور زمانے کی گردش کے اعتبار سے ضروریات کے تناظر میں مزید شعبوں یا نئے امور اختیار کرنا ان کے لیے نہایت مشکل ہوتا ہے۔ **۸۔** ہمارے اکابر کو اللہ تعالیٰ نے فہمِ دین کی جس فراست سے نوازا تھا، اس میں دین کی خدمت کو وقتی تقاضوں کے مطابق سرانجام دینے کا گران حضرات کے پاس تھا۔ مثلاً جنگِ آزادی سے پہلے منتشر انداز میں دین و دنیا کے کئی شعبوں میں سرگرمِ خدمت تھے، لیکن جنگِ آزادی کے دوران ساری ذمہ داریوں کو چھوڑ کر صرف انگریز دشمنی کو اپنا مشن بنایا اور ظاہری ناکامی کے بعد اسی انگریز دشمنی کو علمی، دعوتی، سیاسی، تصنیفی اور دیگر انداز میں تبدیل کر کے دین کی خدمت اور کفر سے بغض کو اپنی زندگی کا محورِ اصلی ٹھہرایا۔

**۹۔** موجودہ زمانے میں مسلمانوں کی حالتِ زار، اسلامی ممالک پر کفار کے قبضے، صرف اسلام کے جرم میں مسلمانوں کو ان کی آبادیوں میں قتل کر کے ان کی نسل کشی کرنا اب ہمارے ہاں ان کی قسمت ٹھہر چکی ہے، جب کہ کشمیر و فلسطین کو مسلمان حکمرانوں نے تسلیم کرنا شروع کر دیا ہے اور عراق کے بعد لیبیا، شام اور یمن میں طوائف الملوکی، قتل و غارت اور باہمی مشت و گریبانی کا منظر نامہ پیش کر رہی ہے۔ جب کہ افغانستان کے چالیس سالہ زخم ابھی تک اُمت کے قلب پر نشتر بن کر زندہ ہیں۔ **۱۰۔** ان حالات کا حاصل یہ ہے کہ کفر نے اُمت کے مال و متاع کو لوٹ کر ان پر اپنے کارندے مسلط کر دیئے، جنہوں نے

امت کے سروں سے خلافت کا سایہ چھین لیا، جس کی وجہ سے اب ہر میدان میں اگرچہ لاکھ گنا محنتیں ہوتی ہیں، لیکن ثمر آور نہیں ہو رہیں۔ چونکہ دین ودنیا کی اصل ترقی کا راز مکمل اسلامی نظام کے قیام میں ہے، جس میں فرد سے شہر تک اور ملک سے لے کر پورے عالمِ اسلام تک نفاذِ اسلام ایک حقیقی پرامن کامیابی کا ضامن ہے۔ جس کا قیام بغیر محنت کے نہ صرف ناممکن، بلکہ خلافِ عقل بھی ہے۔ لہذا ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم حالات کی نزاکت، صورتِ حال کی سنجیدگی اور مصائب کے دگرگوں پیچیدہ منظر نامے کو سمجھ کر قرآن وسنت کے حقیقی منہج کو سامنے رکھ کر قدم اٹھائیں۔

**۱۱۔** افراط وتفریط کے نعرے اور ان سے نکلنے والے اعمال وافعال نے امت کی روح کو گھائل کر کے خون کا قطرہ قطرہ مکدر اور بدن کے ہر عضو اپاہج کر دیا ہے، جس کے لیے اگرچہ دنیا بھر میں متفرق طور پر دین کی محنت کا کام ہو رہا ہے، اور وہ بھی یقیناً خلافت کے قیام کے لیے بالواسطہ مد ہو سکتا ہے۔ جس میں نہایت ہی اولوالعزم، موقر، مقتدر اور اعلیٰ سطح کے عقل ودماغ نے حصہ لیا ہے، جس میں عملاً دعوت وارشاد، اصلاحِ نفوس، جہاد فی سبیل اللہ، درس وتدریس، فتویٰ وتصنیف کا کام داخل ہے۔ **۱۲۔** بلاواسطہ بھی قیامِ خلافت کے لیے کافی حد تک کوششیں ہوئیں، جس میں کامیاب ترین صورت امارتِ اسلامی افغانستان کی صورت میں سامنے آئی، مگر کفر نے اسے پنپنے نہیں دیا، بلکہ شباب کو پہنچنے سے پہلے اس عظیم منہج کو گرادیا۔

**۱۳۔** تاہم جزیرۃ العرب میں کفری افواج کی آمد، عراق وشام کا محاصرہ اور نہ ختم ہونے والی جنگ اب بلاد الحرمین کی طرف بڑھ رہا ہے۔ جب کہ بلاد الحرمین میں شاہی خاندان کے درمیان باہمی چپقلش، قتل وقتال، علمائے کرام، صحافی برادری اور ہر مخالف فریق کو ملک کے اندر وباہر ظلم کا نشانہ بنانے کی وجہ سے سلطنت اب بازیچۂ اطفال کا سماں پیش کر رہی ہے۔ اس وجہ سے حکومتِ آلِ سعود کا رعب، دینی وجاہت اور ظاہری اسلامی پالیسی امت مسلمہ کے خلاف ہر میدان میں نمایاں طور پر ابھر رہی ہے۔ جس میں ویژن ۲۰۳۰ کے نام پر سینما گھر کا دوبارہ کھولنا، فحاشی اور عریانی کا دور دورہ، بتوں کی تنصیب، شعائر اسلامی کی بے حرمتی اور آزادی کے نام پر ہوٹلوں میں فسق وفجور کی اجازت، شراب پر پابندی کا اٹھنا اور یہود ونصاریٰ کا حرمین میں داخل ہونا شامل ہے۔

**۱۴۔** ایسی صورت حال میں جہاں امت کے لیے اعمال صالحہ کی طرف توجہ ضروری ہے، وہیں قیامِ خلافت کے لیے کوششیں بھی وقت کا تقاضا ثابت ہو رہی ہیں۔ جس کی پیشن گوئی احادیث مبارکہ میں نبی کریم ﷺ نے بیان فرمائی ہے کہ دورِ نبوت، دورِ خلافت، کاٹ کھانے والی بادشاہتوں اور زور وزبردستی کی حکومتوں کے بعد دوبارہ خلافت علیٰ منہاج النبوۃ کا قیام ہوگا۔

**۱۵۔** جس کے خلیفہ **"امام مہدی"** ہوں گے۔ اور امام مہدی کی تعین کے لیے وہی شرعی طریقہ ہے، جیسا کہ خلیفہ کے تعین کا ہوتا ہے، کہ اہلِ حل وعقد یا علمائے کرام جن کے ساتھ ایک معتد بہ مقدار نے جان، مال، اور ہجرت وجہاد کی بیعت کی ہو اور وہ حضرات حالات کی نزاکت کو جان کر موقع ومحل کی مناسبت سے علاماتِ زمانیہ، مکانیہ، سیاسیہ وشرعیہ اور علاماتِ شخصیہ کی روشنی میں امام مہدی کو تلاش کرنے کے لیے امت کی قیادت کی اس عظیم ذمہ داری کو نبھانے کی سعی وکوشش کریں۔ اس رسالے میں مذکورہ بالا امور کو حضراتِ اکابر کے تصنیفات کی روشنی میں قدرے تفصیل کے ساتھ بیان کیا جائے گا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆

**تمہید: مفکرِ اسلام ڈاکٹر علامہ محمد اقبال کے کلام کی روشنی میں ضرورتِ مہدی**

**۱۔ دنیا کو ہے اس مہدیٔ برحق کی ضرورت :: ہو جس کی نگہ زلزلۂ عالمِ افکار**

**تشریح:** ان حالات میں جب کہ مشرق ومغرب کے حالات خراب ہیں اور لوگ رحمانی نظام سے دور، جب کہ شیطانی نظام

کے زیادہ نزدیک ہو رہے ہیں۔ اس صورت حال میں ضرورت اس امر کی ہے کہ نظریۂ امام مہدی کو از سرِ نو زندہ کیا جائے، کیونکہ امام مہدی قربِ قیامت میں آکر اپنے انقلابی افکار، زریں خیالات اور روشن اسلامی تصورات کو عملی جامہ پہنائیں گے اور وہ ایک ایسی نظر و فکر کے مالک ہوں گے جس پر پوری اسلامی دنیا متفق ہو کر عالمِ کفر پر دوبارہ حملہ آور ہو گی اور کفر کے سارے منصوبے تہس نہس کر کے اسلام کو انسانی تاریخ کے بامِ عروج تک پہنچائے گی۔

**۲۔ کھلے جاتے ہیں اسرارِ نہانی :: گیا دورِ حدیثِ "لن ترانی"**
**ہوئی جس کی خودی پہلے نمودار :: وہی مہدی، وہی آخر زمانی**

**تشریح:** موجودہ دور میں تسخیرِ کائنات کے نت نئے انداز سامنے آ رہے ہیں، دنیا کے پوشیدہ امور سے پردے ہٹ رہے ہیں اور سربستہ راز کھل رہے ہیں۔ اب وہ زمانہ گیا، جب سیدنا موسیٰ علیہ السلام کو لن ترانی (کہ تم مجھے ہرگز نہیں دیکھ سکتے) کی طرح ہر سمجھ میں نہ آنے والا مافوق الفطرت مسئلے کا جواب نفی میں دیا جائے، بلکہ عصرِ حاضر میں اپنی خودی کو پہچان کر اعلیٰ مراتب کے حصول کے لیے محنت کرنا بہت زیادہ ضروری ہے۔ امام مہدی کا تصور بھی اسی خودی کے مرہونِ منت ہے، جب امت اپنی خودی کو پہچان کر کفر کی آنکھوں میں آنکھے ڈال کر اسلام اور مسلمانوں کی دفاع کا انداز سیکھیں، تو یہ خودی کی ابتداء ہو گی، جو ترقی کر کے اپنے عروج تک پہنچ جائے گی اور آگے اسی ترقی کا مظہر امام مہدی آخر الزمان کی صورت میں ظاہر ہو گا اور دنیا کے ظلم و ستم کو ختم کر کے اسلام کا عدل و انصاف والا نظام نافذ کرے گا۔

**۳۔ مجذوبِ فرنگی نے بہ اندازِ فرنگی :: مہدی کے تخیل سے کیا زندہ وطن کو**
**اے وہ کہ تو مہدی کے تخیل سے ہے بیزار :: نومید نہ کر آہوئے مشکیں سے ختن کو**

**تشریح:** ظاہری گناہوں سے پاک ہو کر باطنی رذائل کو ترک کرنا مسلمان کی روحانی شخصیت کو عروج بخشتی ہے، جو ترقی کر کے قربِ الٰہی کے مراتب تک پہنچا دیتی ہے اور یوں یہ شخصیت قائد اور مقتدیٰ کی حیثیت اختیار کرتی ہے، جس کی اتباع سے قوموں کا عروج شروع ہو جاتا ہے، یہی نظریۂ مہدویت ہے، جس میں ظاہر شریعت کی اتباع کر کے روحانی ترقی کی معراج حاصل کرنا اور اس کے بعد قرآن کو بطورِ نظام نافذ کرنے کی کوشش کرنا اور اس کے لیے انصار و مددگار تیار کرنا اسلام میں مہدویت کی تحریک کا بنیادی نکتہ ہے، جس سے موجودہ زمانے کے مسلمان بیزار ہیں اور وجہ یہ ہے کہ مسلمان اپنی اصلاح اور محنت کے بغیر بامِ عروج تک پہنچنے اور ترقیوں کے منازل طے کرنے کے خواہاں ہیں، اس لیے مہدئ موعود کے نظریے سے اکتاہٹ کا شکار ہو چکے ہیں۔ حالانکہ یہ نظریہ فقط انتظار نہیں، بلکہ دورانِ انتظار قرآنی نظام کو اپنانے اور کائنات پر بطورِ قانون اس کو غالب کرنے کا نام ہے۔

اب جب مسلمانوں نے تحریکِ نظامِ مصطفیٰ کو چھوڑ دیا حالانکہ بغیر تحریک کے کامیابی ممکن نہیں، اس وجہ سے انہوں نے نظریۂ مہدویت سے بیزار ہونا شروع کر دیا۔ امت کو اس نظریے سے دور کرنا ایسا ہے، جیسا کہ مشک کے خواہشمند لوگوں کو مشک نہ مل رہی ہو اور نہ وہ ہرن کو شکار نہیں کر سکتے ہوں، تو کوئی آکر صفحۂ ہستی سے ہرن کی نسل کشی کرنا شروع کر دے اور یہ کہے کہ جب ہرن سے نافہ مشک نہیں مل رہا، تو بہتر ہے کہ ہم اس سرزمین سے ہرنوں کا وجود ہی ختم کر دیا جائے۔ ایسے ہی مسلمانوں کو دنیا میں متفقہ قائد نہیں مل رہا اور نہ ہی اسلام کا نظام نافذ ہو رہا ہے، لہذا بہتر یہ ہے کہ اس نظریہ سے لوگوں کو بیزار کرنا شروع کر دیا جائے۔ اگر یورپی اقوام کی تاریخ پر غور کریں، تو معلوم ہوتا ہے کہ جرمنی میں نٹشے نامی شخص نے جرمن قوم کو یہ سبق پڑھایا کہ سرزمینِ یورپ پر حکومت کے حق دار تم ہی ہو، تمہارے علاوہ یہاں دیگر اقوام کو حکومت

کرنے کا حق نہیں، اس نظریے نے جرمن قوم میں روحِ حیات پھونک دی اور انہوں نے محنت کر کے ہر میدان میں ترقی کی اور پھر پوری دنیا سے مقابلہ کرنے کا عزم کیا۔

چونکہ اس کا نظریہ مادیت پرستی پر مبنی تھا اور ذات پات کے نظریہ سے مستفاد اور روحانیت سے کوسوں دور تھا، اس وجہ سے نہ صرف خود جنون کا شکار ہوا بلکہ اپنی قوم کو بھی پاگلوں جیسے افکار اختیار کرنے پر مجبور کر دیا۔ تاہم یہ بات ضرور ہے کہ جرمن قوم کو سبقِ عروج ملا اور ترقی کے میدان میں مقابلہ کرنے کی سکت ملی۔ ان کا یہ نظریہ در حقیقت نظریۂ مہدویت تھا، مگر اس میں خامیاں تھیں اس وجہ سے ناکام ہوا۔ موجودہ دور کا مسلمان اگر اس نظریہ کو اپنی حقیقی اسلامی روح کے ساتھ پوری دنیا سے ظلم و ستم ختم کرنے اور عدل وانصاف کے نفاذ کے لیے مسلمانوں میں زندہ کرے، تو جس طرح روحِ حیات نے جرمن قوم کو وقتی طور پر زندہ کر دیا، ایسے ہی متعلقہ اصول وضوابط پر عمل کر کے دائمی روحِ عروج مسلمانوں کو بھی بخشا جا سکتا ہے۔ لہٰذا ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم اس نظریہ کو شریعتِ مطہرہ کے اصولوں کی روشنی میں سمجھیں اور مسلمان اس کے مقتضا پر خود بھی عمل کی کوشش کریں اور دوسروں کو بھی اس کی طرف بلائیں۔

**۴۔ خضرِ وقت از دشتِ حجاز آید بیروں :: کارواں زیں وادیٔ دور دراز آید بیروں**

**تشریح:** مشکل کی ہر گھڑی میں اللہ تعالیٰ اپنی خاص مدد سے مسلمانوں کی رہنمائی فرماتے ہیں۔ چونکہ بعض حضراتِ علمائے کرام کے قول کے مطابق حضرت خضر علیہ السلام زندہ ہیں اور وہ ناامیدی کی حالت میں بھٹکے ہوئے انسانوں کی بروقت رہنمائی فرماتے ہیں، ایسے ہی امت پر جب سختیاں زیادہ ہوں گے اور روئے زمین پر انسانوں کا، بالخصوص مسلمانوں کا کثرت سے خون بہایا جائے گا اور ظلم و ستم اپنی انتہا کو پہنچ جائے گا۔ اور مسلمانوں کی ناامیدی میں اضافہ ہو گا، تو مسلمانوں کی حالت سنوارنے کے لیے حجاز کے بے آب و گیاہ صحرا و بیابان سے اس زمانے کا حضرت خضر علیہ السلام نکلیں گے، جس کی سرکردگی میں دنیا بھر سے مسلمانوں کی ترقی کے خواہاں اس قافلے سے منسلک ہوں گے اور یوں اسلام کا عروج دوبارہ شروع ہو جائے گا۔ حجاز یعنی مکہ مکرمہ سے خضرِ وقت یعنی اس زمانے میں مسلمانوں کی امیدوں کا مرکز امام مہدی نکلیں گے اور وہ اپنی قیادت سے قافلہ تیار کر کے اسلام کے نظامِ عدل کو نافذ کریں گے۔

## باب اول: حضراتِ اکابر کے ملفوظات کی روشنی میں امام مہدی کا تصور:

### امام مہدی کے ساتھ "رضی اللہ عنہ" اور لفظِ "امام" کا استعمال اور مولانا یوسف لدھیانویؒ شہید کا جواب:

۱۔ ایک سوال کے جواب میں فرمایا: حضرت مہدی علیہ الرضوان کے لیے "رضی اللہ عنہ" کے پر شکوہ الفاظ پہلی بار میں نے استعمال نہیں کئے، بلکہ مجدد الف ثانیؒ نے بھی امام مہدی کو انہیں الفاظ سے یاد کیا ہے۔ چونکہ "رضی اللہ عنہ" کے الفاظ صرف صحابہ کرامؓ کے لیے مخصوص رہے ہیں، اور حضرت امام مہدیؓ بھی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رفیق و مصاحب ہوں گے۔ اس وجہ سے مصاحبِ رسول کے لیے "رضی اللہ عنہ" کے الفاظ استعمال کئے جا سکتے ہیں۔

عام طور پر حضرت مہدیؒ کے لیے "علیہ السلام" کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے، جو لغوی معنیٰ کے لحاظ سے بالکل صحیح ہے، مگر روزمرہ استعمال میں "علیہ السلام" چونکہ انبیائے کرام یا ملائکہ عظام کے لئے استعمال ہوتے ہیں، اس لیے یہ الفاظ استعمال حضرت مہدی کے لیے استعمال نہیں ہوتے۔

۲۔ ایک سوال کے جواب میں فرمایا: کہ قرآن وحدیث میں لفظ امام کا استعمال روافض کے نظریۂ امامت کے لئے نہیں ہوتا، بلکہ امام بمعنی مقتدا، پیشوا، پیش رو بھی استعمال کیا گیا ہے، جیسا کہ فرمایا: (وَاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِينَ إِمَامًا) اور حدیث میں بھی

لفظِ امام کو دینی پیشوا کے لیے استعمال کیا گیا ہے، فرمایا: (**من بایع اماما**) حضرت مہدی کا ہدایت یافتہ اور مقتدا و پیشوا ہونا تو لفظِ مہدی ہی سے واضح ہے اور وہ مسلمانوں کے سربراہ بھی ہوں گے، اس لیے ان کے لیے "امام" کے لفظ کا استعمال قرآن وحدیث اور فقہ و کلام کے لحاظ سے کسی طرح بھی محلِ اعتراض نہیں۔ [آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج ا ص ۲۶۵]

**اہلِ بیت کے ساتھ لفظِ امام کہنے کی وجہ:** حضرت شاہ ولی اللہؒ نے لکھا ہے کہ ائمۂ اہلِ بیت اپنے اپنے وقت کے روحانی پیشوا اور اقطاب ہیں اور چونکہ خارجی ان حضرات کی عظمت کو اہلِ سنت کے دلوں سے مٹانا چاہتے ہیں اس لیے اکابرِ اسلام نے ان کے ناموں کے ساتھ امام کا لفظ استعمال کیا ہے، تاکہ مسلمان ان کو اپنے اپنے درجے میں دینی روحانی پیشوا مانتے رہیں۔ [مشاجراتِ صحابہ اور راہِ اعتدال، ج ا ص ۳۲۰]

**حضرات اہل السنۃ کے نزدیک ائمۂ عترت کی امامت اور ولایت کا مفہوم:** حضرت شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلویؒ اس سلسلہ میں فرماتے ہیں: اہلِ سنت امامت کو پیشوائی دین کے معنی میں بولتے ہیں۔ اسی سبب سے امام اعظمؒ اور امام شافعیؒ پیشوائے فقہ تھے اور امام غزالیؒ اور امام رازیؒ عقائد اور کلام میں، نافع اور عاصم قراءت میں امام تھے ان کو امام کہتے ہیں۔ اور ائمہ اطہار ان سب فنون میں پیشوا ہوئے ہیں۔ خصوصاً ہدایتِ باطن اور ارشاد طریقت ان سے مخصوص تھا۔ اسی سبب سے اہلِ سنت ان کو بے قید امام جانتے ہیں نہ وہ امامت جس سے مراد خلافت ہے۔ [تحفہ اثنا عشریہ، مترجم، ص ۳۴۶]

یہی نکتہ شہیدِ اسلام حضرت مولانا یوسف لدھیانویؒ نے بھی قدرے تفصیل کے ساتھ واضح کیا ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں:
امام بہ معنی "دینی مقتدا و پیشوا": جو شخص ریاست و اقتدار تو نہیں رکھتا، لیکن دینی علوم کی کسی شاخ میں مہارت و بصیرت رکھتا ہو، لوگ اس کے علم و فہم اور ماہرانہ بصیرت پر اعتماد کرتے ہوں اور وہ اپنے فن میں لوگوں کا مرجع اور مقتدا ہو، اس کو اس فن کا "امام" کہا جاتا ہے۔ چنانچہ فقہ میں امام ابو حنیفہؒ و امام شافعیؒ، حدیث میں امام بخاریؒ و امام مسلمؒ، عقائد میں امام ابو الحسن اشعریؒ اور امام ابو منصور ماتریدیؒ، علم کلام میں امام رازیؒ و امام غزالیؒ، قراءت میں امام نافعؒ اور امام عاصمؒ، یہاں تک کہ نحو و عربیت میں خلیل اور سیبویہ کو امام مانا جاتا ہے۔ آیت شریفہ " وَاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِينَ إِمَامًا "[الفرقان: ۷۴] (اور بنا ہم کو متقیوں کا امام) میں امام کے یہی معنی مراد ہیں۔ حضراتِ شیعہ جن اکابر کو امام کہتے ہیں اسی دوسرے معنی کے لحاظ سے وہ در حقیقت اہلِ سنت کے امام ہیں۔ خصوصاً شغل باطن، اصلاح و تزکیہ اور تصوف و سلوک میں ان کی امامت مسلمہ ہے، یہی وجہ ہے کہ تصوف و سلوک کے بیشتر سلسلے حضرت علی کرم اللہ وجہہ پر منتہی ہوتے ہیں۔ الغرض یہ اکابر دراصل اہلِ سنت کے امام و مقتدا اور دینی پیشوا ہیں۔ اہل تشیع ان کی اصطلاح امامت کا غلط دعویٰ کرتے ہیں، جس سے ان اکابر کا دامن یکسر بَری ہے۔ [بولتے حقائق، مولانا یوسف لدھیانویؒ، ص ۲۲۶]

**متبع شریعت اہلِ بیت کی اطاعت کے بارے میں شیخ الحدیث مولانا زکریا کی تشریح:**

شیخ الحدیث مولانا زکریا کاندھلویؒ لکھتے ہیں: حدیث میں قرآن اور آلِ رسول ﷺ کو دو (۲) وجوہ سے ثقلین کہا ہے:
ا۔ ثقل ہر نفیس اور عمدہ شیٔ کو کہتے ہیں، اور یہ دونوں ایسے ہی ہیں، کیونکہ دونوں ہی علومِ لدنیہ، اسرار و حکمِ عالیہ اور احکام شرعیہ کے معدن ہیں، اسی لیے حضور ﷺ نے ان کی اقتداء کا حکم فرمایا۔ ۲۔ دونوں کی اتباع اور ان کے حقوق کی رعایت کا وجوب ثقیل ہے۔ علامہ زمخشریؒ نے کتاب الفائق میں ایک تیسرا مطلب تحریر فرمایا ہے، فرماتے ہیں: **الثقل المتاع المحمول على الدابة، وإنما قيل للجن والإنس الثقلان؛ لأنهما قطان الأرض فكأنهما ثقلان، وقد شبه بهما الكتاب والعترة في أن الدين يستصلح بهما كما عمرت الدنيا بالثقلين.** خلاصہ یہ ہے کہ ثقل اس سامان کو کہتے ہیں

جو سواری پر لادا جاتا ہے، اسی لئے جن وانس کو ثقلین کہتے ہیں کہ وہ زمین پر بستے ہیں، تو گویا وہ زمین پر اپنا بوجھ ڈالے ہوئے ہیں، تو جس طرح یہ دنیا ثقلین سے آباد ہے، اسی طرح دنیائے دین وایمان قرآن اور آل رسول اللہ ﷺ سے آباد اور اصلاح پذیر ہے، اسی مشابہت کی وجہ سے کتاب اللہ اور آل رسول اللہ ﷺ کو ثقلین فرمایا گیا۔ لیکن یہ یاد رہے کہ آل سے صرف وہ لوگ ہی مراد ہیں، جو عالم کتاب اور ماہر سنت ہیں اور جو مبتدع ہیں ان کی اتباع کا قطعاً حکم نہیں ہے، بلکہ ابتداع سے احتراز واجب ہے۔ [الیواقیت الغالیہ، مولانا یونس، ج ا ص ۱۴۹]

**احادیث الفتن میں تطبیق اور حکیم الامۃ حضرت تھانوی رحمہ اللہ کے اصول:**

حضرت مولانا عبد الماجد دریا آبادیؒ نے احادیث الفتن کی تطبیق سے متعلق ایک خط حضرت تھانویؒ کی خدمت میں بھیجا تھا، جس کے جواب میں حضرت تھانویؒ نے احادیث الفتن اور عصر حاضر میں ان کی تطبیق سے متعلق کچھ اصولی باتیں لکھ کر بھیج دیں، وہ اصول اس موضوع پر کام کرنے والوں کے پیش نظر ہوں تو مفید و بہتر ہو گا، اس کی تفصیل مولانا عبد الماجد دریا آبادی کی تالیف "حکیم الامّت نقوش وتاثرات" میں موجود ہے اور ان میں سے چند اصول موضوع کی مناسبت سے یہاں ذکر کیے جاتے ہیں:

**ا۔** نصوص کا اپنے ظواہر پر محمول کیا جانا، اجماعی منقولی مسئلہ ہے اور معقولی بھی، ورنہ تمام نصوص اور تمام قوانین سے امن مرتفع ہو جاتا ہے، البتہ اگر کوئی عقلی یا نقلی صارف ہو، تو بہ ضرورت غیر ظاہر پر محمول کر لیا جائے گا، مگر صارف کا محض خیالی یا ذاتی ہونا کافی نہیں ورنہ ہر فرقہ قرآن وحدیث کا تحریف کرنے والا ایسے خیال یا ذوق کا مدعی ہو سکتا ہے، اور صوفیہ کی تاویل اس سے مستثنیٰ ہے، کیوں کہ وہ ان معانی کے مدلول نص ہونے کے مدعی نہیں بلکہ اصل مدلولات کو قبول کر کے ان مدلولات کے مشابہ کو بہ طور اعتبار کے ظاہر کرتے ہیں۔

**۲۔** احادیث متضمنۂ خروج دجال و یاجوج وماجوج کو جو صحیحین میں بھی مذکور ہیں جو شخص خلو ذہن کے ساتھ پڑھے گا، اس کے ذہن میں بے تکلف جو معانی آئیں گے وہی ان احادیث کے مشہور اور صحیح محمل ہیں۔

**۳۔** ان معانی کا امتناع نہ کسی دلیل عقلی سے ثابت ہے اور نہ کسی دلیل نقلی سے، مثلاً کسی دوسری ایسی ہی صحیح حدیث میں اس کے خلاف آیا ہو یا حضور اقدس ﷺ نے ان کے خروج کا کوئی زمانہ متعین فرمایا ہو اور وہ زمانہ گذر گیا ہو مگر ایسا بھی نہیں ہوا، بلکہ ایک حدیث صحیح میں تصریح ہے کہ آپ کو دجال کے متعلق یہ بھی احتمال تھا کہ شاید میرے ہی زمانہ میں ظاہر ہو جائے، تو ایسی صورت میں حقیقت کو چھوڑ کر مجاز مراد لینا کیسے صحیح ہو گا۔

۴۔ اسی لیے علمائے امّت میں سے خصوصاً سلف خیر القرون میں سے کسی کو ایسے معانی کا احتمال بھی نہیں ہوا۔ اگر یہ کہا جائے کہ وقوع سے پہلے حقیقت سمجھ میں نہیں آتی۔ اول تو یہ بات غلط ہے، جب حقیقت واضح ہے سمجھ میں نہ آنے کی کوئی وجہ نہیں، پھر اس میں کلام ہے کہ جس کو وقوع کہا گیا ہے، یہ وقوع ہے یا نہیں، ممکن ہے وقوع اسی طور پر ہو جیسا مدلول متبادر ہے۔

۵۔ پھر اگر ایسی ہی تاویلات کا باب مفتوح ہو تو اس کی کیا دلیل ہے کہ جو اس وقت سمجھا گیا وہی مراد ہے، ممکن ہے دوسری قوم اور دوسرے واقعات مراد ہوں، جو واقع ہو چکے ہوں، یا آئندہ واقع ہوں، اور اس حالت میں مرزا کی تاویل پر بھی حتیٰ کہ دعویٰ نبوت میں بھی کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا حالاں کہ اس پر اعتراض کیا گیا ہے، اس تحریر میں اس نے بھی ایسی ہی تطبیق کی کوشش کی ہے، یہ دوسری بات ہے کہ دونوں تطبیقوں میں، تعداد احادیث کی کمی وبیشی کا تفاوت ہو۔ (ص: ۱۰۸، ۱۰۶، سعید بکڈپو، الٰہ آباد)

**حضرت مولانا تقی عثمانی صاحب اور احادیث الفتن میں تطبیق:** فتن اور اشراط الساعۃ سے متعلق احادیثِ مبارکہ کے بارے میں اس بات کو جاننا چاہیے کہ احادیث اُس زمانے میں وقوع پذیر ہونے والے اہم واقعات کے بارے میں قربِ قیامت کے

لیے بطورِ علامت وضاحت کرتی ہیں، اسی طرح یہ علامات ایک دوسرے کے بعد ذکر کرنے سے یہ وہم ہوتا ہے کہ یہ باہمی متصل واقع ہوں گی، حالانکہ ان میں حقیقتاً طویل زمانے کا فاصلہ ہوتا ہے، جب کہ روایت بالمعنٰی میں راویانِ حدیث کے تصرف سے یہ صورتِ حال اور بھی بڑھ جاتی ہے۔اِسی نکتے کی طرف علامہ طیبیؒ نے شرح المشکاۃ میں اشارہ کرتے ہوئے فرمایا: "عمران بيت المقدس خراب يثرب، وخراب يثرب خروج الملحمة، وخروج الملحمة فتح القسطنطينية، وفتح القسطنطينية خروج الدجال" یعنی بیت المقدس کی آبادی یثرب یعنی مدینہ منورہ کی خرابی اور انہدام کا باعث ہو گی اور مدینہ منورہ کی خرابی ملحمہ کا شروع ہونا ہے اور ملحمہ کا شروع ہونا قسطنطنیہ کی فتح ہو گی، جب کہ قسطنطنیہ کی فتح دجال کے خروج کے لیے راستے ہموار کرے گی، قسطنطنیہ کی فتح کے بعد دجال فوراً نہیں نکلے گا، بلکہ یہ فتح ہونا اس کے خروج کی علامت ہو گی، یعنی فتح کے بعد دجال کے نکلنے میں تاخیر بھی ہو سکتی ہے [تکملۃ فتح الملہم، باب فی فتح القسطنطینہ، ج۶ ص۱۵۳]

## امام مہدی سے متعلقہ روایات کی تطبیق کے اصول حضرت مولانا بدرِ عالم میر ٹھی رحمہ اللہ کے کلام میں:

## احادیث میں امام مہدی سے متعلق واقعات کو متفرق طور پر ذکر کرنے کی اصل وجہ اور معاصر رویہ:

حدیث و قرآن میں جو قصص و واقعات بیان کیے گئے ہیں، خواہ وہ گزشتہ زمانے کے متعلق ہوں یا آئندہ سے، ان اسلوب بیان تاریخی کتابوں کا سا نہیں، بلکہ حسبِ مناسبت مقام ان کا ایک ایک ٹکڑا متفرق طور پر ذکر میں آگیا ہے۔ پھر جب ان سب ٹکڑوں کو جوڑا جاتا ہے، تو بعض مقامات پر کبھی اس کی کوئی درمیان کڑی نہیں ملتی کہیں ان کی ترتیب میں شک و شبہ رہ جاتا ہے۔ ان وجوہات کی بناء پر بعض خام طبائع تو اصل واقعہ کے ثبوت ہی سے دست بردار ہو جاتی ہیں۔ حالنکہ غور یہ کرنا چاہیے کہ جب قرآن وحدیث کا اسلوب بیان ہی وہ نہیں جو آج ہماری تصانیف کا ہے، تو پھر حدیثوں میں اس کو تلاش ہی کیوں کیا جائے؟ نیز جب ان متفرق ٹکڑوں کی ترتیب صاحب شریعت نے خود بیان ہی نہیں فرمائی تو اس کو صاحب شریعت کے سر کیوں رکھ دیا جائے۔ لہذا اگر اپنی جانب سے کوئی ترتیب قائم کر لی گئی ہے، تو اس پر جزم کیوں کیا جائے؟ ہو سکتا ہے کہ جو ترتیب ہم نے اپنے ذہن سے قائم کی ہے حقیقت اس کے خلاف ہو۔ اس قسم کے اور بھی بہت سے امور ہیں، جو قرآنی اور حدیثی قصص میں تشنہ نظر آتے ہیں۔ اس لئے یہاں جو قدم اپنی رائے سے اٹھایا جائے اس کو کتاب و سنت کے سر رکھ دینا ایک خطرناک اقدام ہے اور اس ابہام کی وجہ سے اصل واقعہ ہی کا انکار کر ڈالنا یہ اس سے بھی زیادہ خطرناک ہے۔

## امام مہدی سے متعلق روایات میں مکمل تفصیل تلاش کرنا کیا دانشمندی ہے؟

یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ واقعات کی پوری تفصیل اور اس کے اجزاء کی پوری پوری ترتیب بیان کرنی رسول کا وظیفہ نہیں، یہ ایک مؤرخ کا وظیفہ ہے۔ رسول آئندہ واقعات کی صرف بقدر ضرورت اطلاع دے دیتا ہے، پھر جب ان کے ظہور کا وقت آتا ہے، تو وہ خود اپنی تفصیل کے ساتھ آنکھوں کے سامنے آجاتے ہیں اور اس وقت یہ ایک کرشمہ معلوم ہوتا ہے، کہ اتنے بڑے واقعات کے لیے جتنی اطلاع حدیثوں میں آچکی تھی وہ بہت کافی تھی اور قبل از وقت اس سے زیادہ تفصیلات دماغوں کے لئے بالکل غیر ضروری بلکہ شاید اور زیادہ الجھاؤ کا موجب تھیں۔ علاوہ ازیں جس کو ازل سے ابد تک کا علم ہے، وہ یہ خوب جانتا تھا کہ امت میں "دین" روایت اور اسانید کے ذریعے پھیلے گا اور اس تقدیر پر روایوں کے اختلافات سے روایتوں کا اختلاف بھی لازم ہو گا۔ پس اگر غیر ضروری تفصیلات کو بیان کر دیا جاتا، تو یقیناً ان میں بھی اختلاف پیدا ہونے کا امکان تھا اور ہو سکتا تھا کہ امت اس اجمالی خبر سے جتنا فائدہ اٹھا سکتی تھی، تفصیلات بیان کرنے سے وہ بھی فوت ہو جاتا۔ لہذا امام مہدی کی حدیثوں کے سلسلہ میں

نہ تو ہر گوشہ کی پوری تاریخ معلوم کرنے کی سعی کرنی صحیح ہے اور نہ صحت کے ساتھ منقول شدہ منتشر ٹکڑوں میں جزم کے ساتھ ترتیب دینی صحیح ہے اور نہ اس وجہ سے اصل پیش گوئی میں تردد پیدا کرنا علم کی بات ہے۔ یہاں جملہ پیش گوئیوں میں صحیح راہ صرف ایک ہے اور وہ یہ کہ جتنی بات حدیثوں میں صحت کے ساتھ آچکی ہے اس کو اسی حد تک تسلیم کر لیا جائے اور زیادہ تفصیلات کے درپے نہ ہوا جائے اور اگر مختلف حدیثوں میں کوئی ترتیب اپنے ذہن سے قائم کر لی گئی ہے، تو اس کو حدیثی بیان کی حیثیت ہرگز نہ دی جائے۔

**امام مہدی سے متعلق واقعات کا احادیث کے منتشر ٹکڑوں میں بیان ہونے کی اصل وجہ:** یہ بھی ظاہر ہے کہ اس سلسلہ کی حدیثیں مختلف اوقات میں مختلف صحابہؓ سے روایت ہوئی ہیں اور ہر مجلس میں آپ نے اس وقت کے مناسب اور حسب ضرورت تفصیلات بیان فرمائی ہیں۔ یہاں یہ امر بھی یقینی نہیں کہ ان تفصیلات کے براہ راست سننے والوں کو ان سب کا علم حاصل ہو، بہت ممکن ہے کہ جس صحابیؓ نے امام مہدی کی پیش گوئی کا ایک حصہ ایک مجلس میں سنا ہو اس کو اس کے دوسرے حصے کے سننے کی نوبت ہی نہ آئی ہو، جو دوسرے صحابیؓ نے دوسری مجلس میں سنا ہے اور اس لیے یہ بالکل ممکن ہے کہ وہ واقعہ کے الفاظ بیان کرنے میں ان تفصیلات کی کوئی رعایت نہ کرے، جو دوسرے صحابیؓ کے بیان میں موجود ہیں۔

**امام مہدی سے متعلق متعارض روایات میں تطبیق کا طریقہ:**

یہاں بعد کی آنے والی امت کے سامنے چونکہ یہ ہر دو بیانات موجود ہوتے ہیں، اس لیے یہ فرض اس کا ہے کہ اگر وہ ان تفصیلات میں کوئی لفظی بے ارتباطی دیکھتی ہے، تو اپنی جانب سے کوئی تطبیق کی راہ نکال لے۔ اس لئے بسا اوقات ایسا بھی ہو جاتا ہے کہ یہ توجیہات راویوں کے بیانات پر پوری پوری راست نہیں آتیں۔ اب راویوں کے الفاظ کی یہ کشاکش اور تاویلات کی ناسازگاری کا یہ رنگ دیکھ کر بعض دماغ اس طرف چلے جاتے ہیں کہ ان تمام دشواریوں کے تسلیم کر لینے کی بجائے اصل واقعہ کا ہی انکار کر دینا آسان ہے۔ اگر کاش وہ اس پر بھی نظر کر لیتے، کہ یہ تاویلات خود صاحب شریعت کی جانب سے نہیں بلکہ واقعہ کے خود راویوں کی جانب سے بھی نہیں، یہ صرف ان دماغوں کا کاوش ہے جن کے سامنے اصل واقعہ کے وہ سب متفرق ٹکڑے جمع ہو گئے ہیں جن کو مختلف صحابہؓ نے مختلف زمانوں میں روایت کیا ہے اور اس لئے ہر ایک نے آپ نے الفاظ میں دوسرے کی تعبیر کی کوئی رعایت نہیں کی اور نہ وہ کر سکتا تھا تو پھر نہ تو ان پر راویوں کے الفاظ کی اس بے ارتباطی کا کوئی اثر پڑتا اور نہ ایک ثابت شدہ واقعہ کا انکار صرف اتنی سی بات پر ان کو آسان نظر آتا۔

**کتب حدیث میں امام مہدی کا اہمیت کے ساتھ تذکرہ:** یہاں جب آپ اس خاص تاریخ سے علیحدہ ہو کر نفس مسئلہ کی حیثیت سے احادیث پر نظر کریں گے، تو آپ کو معلوم ہو گا کہ امام مہدی کا تذکرہ سلف سے لے کر محدثین کے دور تک بڑی اہمیت کے ساتھ ہمیشہ ہوتا رہا ہے۔ حتی کہ امام ترمذی، ابو داؤد، ابن ماجہ وغیرہ نے امام مہدی کے عنوان سے ایک ایک باب ہی علیحدہ قائم کر دیا ہے۔ ان کے علاوہ وہ ائمہ حدیث جنہوں نے امام مہدی کے متعلق حدیثیں اپنی اپنی مؤلفات میں ذکر کی ہیں ان میں سے چند کے اسمائے مبارکہ حسب ذیل ہیں: امام احمد، البزار، ابن ابی شیبہ، الحاکم، الطبرانی، ابو یعلی رحمہم اللہ تعالی وغیرہ جن جن صحابہؓ سے اس باب میں روایتیں ذکر کی گئی ہیں ان کے اسمائے مبارکہ یہ ہیں: حضرت علیؓ، ابن عباسؓ، ابن عمرؓ، طلحہؓ، عبداللہ بن مسعودؓ، ابو ہریرہؓ، انسؓ، ابو سعیدؓ، ام حبیبہؓ، ام سلمہؓ، ثوبانؓ، قرۃ بن ایاسؓ، علی الہلالیؓ، عبداللہ ابن الحارث بن جزءؓ۔

**حضرات اہل سنت کے نزدیک عقیدۂ ظہورِ مہدی کا تواترِ معنوی:** شارح عقیدہ سفارینی نے امام مہدی کی تشریف آوری

کے متعلق معنوی تواتر کا دعویٰ کیا ہے اور اس کو اہل سنت والجماعۃ کے عقائد میں شمار کیا ہے۔ وہ تحریر فرماتے ہیں کہ "امام مہدی کے خروج کی روایتیں اتنی کثرت کے ساتھ موجود ہیں کہ اس کو معنوی تواتر کی حد تک کہا جا سکتا ہے اور یہ بات علمائے اہل سنت کے درمیان اس درجہ مشہور ہے کہ اہلِ سنت کے عقائد میں ایک عقیدے کی حیثیت سے شمار کی گئی ہے۔ امام ابو نعیم، ابو داؤد، ترمذی، نسائی وغیرہم نے صحابہؓ وتابعینؒ سے اس باب میں متعدد روایتیں بیان کی ہیں۔ جن کے مجموعے سے امام مہدی کی آمد کا قطعی یقین حاصل ہو جاتا ہے۔ لہذا امام مہدی کی تشریف آوری پر حسب بیان علماء اور حسب عقائد اہل سنت والجماعۃ یقین کرنا ضروری ہے۔ (شرح عقیدۃ السفارینی، ج ۲ ص ۷۹، ۸۰) اسی طرح حافظ سیوطیؒ نے بھی یہاں تواتر معنوی کا دعویٰ کیا ہے۔ قاضی شوکانیؒ نے اس سلسلہ کی جو حدیثیں جمع کی ہیں ان میں مرفوع حدیثوں کی تعداد پچاس اور آثار کی اٹھائیس تک پہنچتی ہیں، شیخ علی متقیؒ نے بھی منتخب کنزالعمال میں اس کا بہت مواد جمع کر دیا ہے۔

حافظ ابن تیمیہؒ منہاج السنۃ اور حافظ ذہبیؒ مختصر منہاج السنۃ میں تحریر فرماتے ہیں: **الأحاديث التى تحتج بها على خروج المهدي صحاح رواها أحمد، وأبوداؤد والترمذي منها حديث ابن مسعود رضي الله عنه وأم سلمة رضي الله عنها وأبي سعيد رضي الله عنه وعلي رضى الله عنه** [مختصر منہاج ص ۵۳۴] یعنی جن حدیثوں سے امام مہدی کے خروج پر استدلال کیا گیا ہے وہ صحیح ہیں، ان کو امام احمدؒ، امام ابوداؤد اور امام ترمذیؒ نے روایت فرمایا ہے، یہ امر بھی واضح رہنا چاہیے کہ صحیح کی احادیث سے یہ امر ثابت ہے کہ "۱۔ آخری زمانے میں مسلمانوں کا ایک خلیفہ ہو گا جس کے زمانے میں غیر معمولی برکات ظاہر ہوں گی۔ وہ حضرت عیسی علیہ السلام سے قبل پیدا ہو گا۔ دجال اسی کے عہد میں ظاہر ہو گا، مگر اس کا قتل حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دست مبارک سے ہو گا۔ حضرت عیسی علیہ السلام جب آسمان سے تشریف لائیں گے تو وہ خلیفہ نماز کے لیے مصلیٰ پر آچکا ہو گا۔

۲۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو دیکھ کر وہ مصلیٰ چھوڑ کر پیچھے ہٹے گا، مگر عیسیٰ علیہ السلام ان سے فرمائیں گے، چونکہ آپ مصلیٰ پر جا چکے ہیں۔ اس لئے اب امامت آپ ہی کا حق ہے اور یہ اس امت کی ایک بزرگی ہے۔ لہذا یہ نماز آپ انہی کی اقتداء میں ادا فرمائیں گے۔ یہ تمام صفات ان صحیح حدیثوں سے ثابت ہیں جن میں محدثین کو کوئی کلام نہیں۔ اب گفتگو ہے تو صرف اتنی بات میں ہے کہ یہ خلیفہ کیا امام مہدی ہوں گے یا کوئی اور دوسرا خلیفہ؟ دوسرے نمبر کی حدیثوں میں یہ تصریح موجود ہے کہ یہ خلیفہ امام مہدی ہوں گے۔ ہمارے نزدیک صحیح مسلم کی حدیثوں میں جب اس خلیفہ کا تذکرہ آچکا ہے، تو پھر دوسرے نمبر کی حدیثوں میں جب وہی تفصیلات اس کے نام کے ساتھ مذکور ہیں، تو ان کو بھی صحیح مسلم ہی کی حدیثوں کے حکم میں سمجھنا چاہیے۔ اس لیے اب اگر یہ کہہ دیا جائے کہ امام مہدی کا ثبوت خود صحیح مسلم میں موجود ہے، تو اس کی گنجائش ہے۔ مثلاً جب صحیح مسلم میں موجود ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام جب اتریں گے تو اس وقت مسلمانوں کا ایک امیر امامت کے لیے مصلیٰ پر آچکا ہو گا، تو اب جن حدیثوں میں اس خلیفہ کا نام امام مہدی بتایا گیا ہے، یقیناً وہ اسی مبہم خلیفہ کا بیان کہا جائے گا یا مثلاً صحیح مسلم میں ہے کہ آخر زمانے میں خلیفہ ہو گا، جو بے حساب مال تقسیم کرے گا۔ اب اگر دوسری حدیثوں سے ثابت ہوتا ہے کہ مال کی یہ داد و دہش امام مہدی کے زمانے میں ہو گی، تو صحیح مسلم کی اس حدیث کا مصداق امام مہدی کو قرار دینا بالکل بجا ہو گا۔

اسی طرح جنگ کے جو واقعات صحیح مسلم میں ابہام کے ساتھ ذکر کیے گئے اگر دوسری حدیثوں میں وہی واقعات امام مہدی کے

زمانے میں ثابت ہوتے ہیں، تو یہ کہنا بالکل قرین قیاس ہوگا کہ صحیح مسلم میں جنگ کے جو واقعات مذکور ہیں وہ امام مہدی ہی کے دور کے واقعات ہیں۔ غالباً ان ہی وجوہات کی بناء پر محدثین نے بعض مبہم حدیثوں کو امام مہدی ہی کے حق میں سمجھا ہے اور اسی باب میں ان کو ذکر کیا ہے، جیسا کہ امام ابوداؤد نے بارہ خلفاء کی حدیث کو امام مہدی کے باب میں ذکر فرما کر اس طرف اشارہ کیا ہے کہ وہ بارہواں خلیفہ یہی امام مہدی ہیں۔ اب سب سے پہلے آپ ذیل کی حدیثیں پڑھئے تاکہ آپ کو معلوم ہو کہ امام مہدی کی آمد کی صحابہ وتابعین کے درمیان کس درجہ شہرت تھی۔ اس کے بعد پھر مرفوع حدیثوں پر نظر ڈالئے تو بشرط اعتدال وانصاف آپ کو یقین ہو جائے گا کہ امام مہدی کی آمد کا مسئلہ بے شک ایک مسلم عقیدہ رہا ہے۔ البتہ روافض نے جو اور بے تکی باتیں اس میں اپنی جانب سے شامل کر لی ہیں، ان کا نہ تو کوئی ثبوت نقل میں ملتا ہے نہ عقل ان کو باور کر سکتی ہے۔ صرف ان کی تردید میں کسی ثابت شدہ مسئلہ کا انکار کر دینا یہ کوئی صحیح طریقہ نہیں ہے۔

## حکیم الامۃ حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کے کلام کی روشنی میں امام مہدی کے منکرین پر رد:

رب العالمین کی یہ عجیب حکمت ہے کہ جب کسی اہم شخصیت کے متعلق کوئی پیشن گوئی کی گئی ہے تو اس آزمائشی زمین پر ہمیشہ اس نام کے کاذب مدعی چاروں طرف سے پیدا ہونے شروع ہو گئے ہیں اور اس طرح ایک سیدھی بات آزمائشی منزل بن کر رہ گئی ہے۔ مثلاً حضرت عیسی علیہ السلام کے متعلق صریح سے صریح الفاظ میں پیش گوئی کی گئی جس میں کسی دوسرے شخص کی آمد کا کوئی احتمال ہی نہیں ہو سکتا تھا۔ اس کے باوجود نہ معلوم کتنے مدعی مسیحیت پیدا ہو گئے۔ آخر یہ ایک سیدھی پیش گوئی ایک معمہ بن کر رہ گئی۔ اسی طرح جب حضرت امام مہدی کے حق میں پیش گوئی کی گئی تو گذشتہ زمانے میں یہاں بھی بہت سے اشخاص مہدویت کے مدعی پیدا ہو گئے۔ چنانچہ محمد بن عبداللہ یہ "النفس الذکیہ" کے لقب سے مشہور تھا۔ اسی طرح محمد بن تومرت، عبیداللہ بن میمون قداح، محمد جونپوری وغیرہ نے اپنے زمانے میں مہدویت کا دعوی کیا۔ شیخ سید برزنجیؒ لکھتے ہیں کہ ان کے زمانے میں مقام ازبک میں بھی ایک شخص نے مہدویت کا دعوی کیا۔ سید موصوف نے ایک اور "کردی" شخص کے متعلق بھی لکھا ہے کہ عقر کے پہاڑوں میں اس نے بھی مہدی ہونے کا دعویٰ کیا۔ ان سب اشخاص کے واقعات تاریخ میں تفصیل کے ساتھ مذکور ہیں اور وہ تمام مصائب وآلام بھی مذکور ہیں جو ان بدبختوں کے ہاتھوں مسلمانوں پر توڑے گئے تھے۔

رافضی جماعت کا یہ ایک مستقل عقیدہ ہے کہ محمد بن حسن عسکری مہدی موعود ہے، ان کے خیالات کے مطابق وہ اپنے طفولیت کے زمانے ہی سے لوگوں کی نظروں سے غائب ہو کر کسی مخفی غار میں پوشیدہ ہیں اور یہ جماعت آج انہی کے ظہور کی منتظر ہے اور مصیبتوں میں انہی کو پکارتی پھرتی ہے۔ ان مفترین کی تاریخ اور روافض کی اس وہم پرستی اور بے بنیاد عقیدہ کی وجہ سے بعض اہل علم کے ذہن اس طرف منتقل ہو گئے کہ اگر علمی لحاظ سے مہدی کے وجود ہی کا انکار کر دیا جائے تو اس تمام بحث وجدل سے امت مسلمہ کی جان چھوٹ جائے اور روزمرہ نئی نئی آزمائشوں کا اس کو مقابلہ نہ کرنا پڑے۔ چنانچہ ابن خلدون مؤرخ نے اسی پر پورا زور صرف کیا ہے اور چونکہ تاریخی اور تحقیقی لحاظ سے علمی طبقہ میں اس کو اونچا مقام حاصل ہے۔ اس لیے اس قسم کے مزاجوں کے لیے اس کا انکار کرنا اور تقویت کا باعث بن گیا۔ پھر بعد میں اسی کے اعتماد پر اس مسئلہ کا انکار چلتا رہا ہے۔ محدثین علماء نے ہمیشہ اس انکار کو تسلیم نہیں کیا اور خود مؤرخ موصوف کے زمانے میں بھی اس پیش گوئی کے اثبات پر تالیفات کی گئیں۔ جن میں سے اس وقت "ابراز الوہم المکنون من کلام ابن خلدون" کا نام ہمارے علم میں بھی ہے مگر یہ رسالہ ہم کو دستیاب نہیں ہو سکا۔ امام قرطبیؒ شیخ جلال الدین سیوطی، سید برزنجی، شیخ علی متقی، علامہ شوکانی، نواب صدیق حسن خان، شارح عقیدہ سفارینی کی تصنیفات ہماری نظر سے بھی گزری ہیں۔ ان کے مؤلفات کے علاوہ بھی اس موضوع پر بہت سے رسائل لکھے گئے ہیں۔

اصل یہ ہے کہ جب کسی خاص ماحول کی وجہ سے وضع حدیث کے دواعی پیدا ہوگئے ہیں تو اس دور کی حدیثوں پر محدثین کی نظریں بھی ہمیشہ سخت ہوگئی ہیں اور اس لیے بعض صحیح حدیثیں بھی مشتبہ ہوگئیں۔ جیسا کہ بنی امیہ کے دور میں فضائل اہل بیت کی بہت سے حدیثیں مشتبہ ہوگئی تھیں۔ پھر جب محدثین نے ان کو چھانٹنا شروع کیا، تو بعض متشدد نظروں میں اچھی خاصی حدیثیں بھی اس کی لپیٹ میں آگئیں۔ آخر جب اس فضا سے ہٹ کر علماء نے دوبارہ اس پر نظر ڈالی، تو انہوں نے بہت سی ساقط شدہ حدیثوں میں کوئی سقم نہ پایا اور آخر ان کو قبول کیا۔ اسی طرح یہاں بھی چونکہ ایک فرقے نے محمد بن حسن عسکری کے مہدی منتظر ہونے کا دعویٰ کر دیا تو پھر وہی وضع حدیث کے جذبات ابھرے اور جب علماء نے غلط ذخیرہ کو ذرا تشدد کے ساتھ الگ کرنے کا ارادہ کیا تو لازمی طور پر یہاں بھی کچھ حدیثیں اس کی زد میں آگئیں۔

یہ ظاہر ہے کہ اس بات کی صریح حدیثوں میں کوئی حدیث بھی صحیحین کی نہ تھی۔ گو صحت کے لیے صحیحین کی حدیث ہونا کسی کے نزدیک بھی شرط نہیں۔ اس لیے محدثانہ ضابطہ کے مطابق نقد و تبصرہ کو یہاں کچھ نہ کچھ وسعت مل گئی۔ لیکن یہ بات کچھ اسی باب کی حدیثوں ہی کے ساتھ خاص نہیں ہر کتاب پر شیخین کی کتابوں کے سوا جب صرف ضابطہ کی تنقید شروع کر دی جائے اور صرف راویوں پر جرح و تعدیل کو لے کر اس باب کے دیگر امور مہمہ کو نظر انداز کر ڈالا جائے تو پھر نقد کرنا کچھ مشکل نہیں رہتا۔ اس تشدد و افراط کا ثمرہ گو وقتی طور پر کچھ مفید ہو تو ہو، لیکن دوسری طرف اس کا نقصان بھی ضرور ہوتا ہے اور وقتی فتنے ختم ہو جانے کے بعد آئندہ امت کی نظروں میں یہ اختلاف اچھی حدیثوں میں بھی شک و تردد کا موجب بن جاتا ہے لہذا یہاں جب آپ خارجی عوارض اور ماحول کے خاص حالات سے علیحدہ ہو کر نفس مسئلہ کی حیثیت سے اس موضوع کی احادیث پر نظر فرمائیں گے تو معلوم ہوگا کہ امام مہدی کا تذکرہ سلف سے لے کر محدثین کے دور تک ہمیشہ بڑی اہمیت کے ساتھ ہوتا رہا ہے۔ محقق ابن خلدون کے کلام کو جہاں تک ہم نے سمجھا ہے اس کا خلاصہ تین باتیں معلوم ہوتی ہیں:

۱۔ جرح و تعدیل جرح تو ترجیح ہے۔ ۲۔ امام مہدی کی کوئی حدیث صحیحین میں موجود نہیں۔ ۳۔ اس باب کی جو صحیح حدیثیں ہیں ان میں امام مہدی کی تصریح نہیں۔ فن حدیث کے جاننے والے اچھی طرح جانتے ہیں کہ یہ تینوں باتیں کچھ وزن نہیں رکھتیں۔ کیونکہ ہمیشہ ہر جرح کو ترجیح دینا یہ بالکل خلاف واقع ہے، چنانچہ خود محقق موصوف کو جب اس کا تنبہ ہوا کہ اس قاعدے کے تحت تو صحیحین کی حدیثیں بھی مجروح ہو جاتی ہیں، تو اس کا جواب انہوں نے صرف یہ دے دیا ہے کہ حدیثیں چونکہ علماء کے درمیان مسلم ہو چکی ہیں۔ اس لیے وہ مجروح نہیں کہی جا سکتیں۔ مگر سوال تو یہ ہے کہ جب قاعدہ یہ ٹھہرا تو پھر علماء کو وہ مسلم ہی کیوں ہوئیں؟ رہا امام مہدی کی حدیثوں کا صحیحین میں مذکور نہ ہونا تو یہ اہل فن کے نزدیک کوئی جرح نہیں ہے، خود ان ہی حضرات کا اقرار ہے کہ انہوں نے جتنی صحیح حدیثیں نقل ہیں وہ سب کی سب اپنی کتابوں میں درج نہیں کیں۔ اس لیے بعد ہمیشہ محدثین نے مستدرکات لکھی ہیں۔ اب رہی تیسری بات تو یہ دعویٰ بھی تسلیم نہیں کہ صحیح حدیثوں میں امام مہدی کا نام مذکور نہیں ہے۔ کیا وہ حدیثیں جن کو امام ترمذی وابوداؤد وغیرہ جیسے محدثین نے صحیح و حسن کہا ہے۔ صرف محقق موصوف کے بیان سے صحیح ہونے سے خارج ہو سکتی ہیں؟ دوم یہ کہ جن حدیثوں کو محقق موصوف نے بھی صحیح تسلیم کر لیا ہے اگر وہاں ایسے قوی قرائن موجود ہیں جن سے اس شخص کا امام مہدی ہونا تقریباً یقینی تو پھر امام مہدی کے لفظ کی تصریح ہی کیوں ضروری ہے؟ سوم یہاں اصل بحث مصداق میں ہے مہدی کے لفظ میں نہیں۔ پس اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں ایک خلیفہ ہونا اور ایسی خاص صفات کا حامل ہونا جو بقول روایت "عمر بن عبدالعزیز" جیسے شخص میں بھی نہ تھیں ثابت ہے، تو بس اہل سنت کا مقصد اتنی بات سے پورا ہو جاتا ہے، کیونکہ مہدی تو صرف ایک لقب ہے علم اور نام نہیں۔ اور یہ آپ ابھی معلوم

کر چکے ہیں کہ مہدی کا لفظ بطور لقب دوسرے اشخاص پر بھی اطلاق کیا گیا ہے۔ اگرچہ سب میں کامل مہدی وہی ہیں جن کا ظہور آئندہ زمانے میں مقدر ہے۔ یہ ایسا سمجھئے جیسا کہ دجال کا لفظ، حدیثوں میں ستر مدعیان نبوت کو دجال کہا گیا ہے، مگر دجال اکبر وہی ہے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ سے قتل ہوگا۔ ہاں! اس لقب کی زد اگر پڑتی ہے تو ان اصحاب پر پڑتی ہے جو مہدی کے ساتھ ساتھ کسی قرآن کے منتظر بیٹھے ہیں۔ محقق موصوف کی پوری بحث پڑھنے کے بعد یہ یقین ہو جاتا ہے کہ محقق موصوف کی اصل نظر اسی فتنہ کی طرف ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ حدیثوں سے کسی ایسے مہدی کا وجود ثابت نہ ہو جس پر ایمان وقرآن کا دار و مدار ہو، اور جیسا کہ نقد و تبصرہ کے وقت ہر شخص اپنے طبعی اور علمی تاثرات سے بمشکل بری رہ سکتا ہے اسی طرح محقق موصوف بھی یہاں اس سے بچ نہیں سکے اور فن تاریخ کی سب سے کٹھن منزل یہی ہے۔

یہی وجہ ہے کہ احادیث پر کلام کرتے ہوئے بڑے سے بڑے علماء کی توثیق نقل کرنے کے بعد بھی ان کا رجحان طبع انہیں علماء کی جانب رہا ہے، جنہوں نے کوئی نہ کوئی جرح ان حدیثوں میں نکال کھڑی کی ہے اور صرف جرح کے مقدم ہونے کو ایک قاعدہ کلیہ بنا کر بس اسی سے کام لیا ہے۔ اگر محقق موصوف جرح کے اسباب و مراتب پر غور فرما لیتے تو شاید ہر مقام پر ان کا رجحان اس طرف نہ رہتا۔

**بابِ دوم: علاماتِ زمانیہ: فصل اول: ظہورِ مہدی اور جدید اسلحہ: مولانا مفتی نظام الدین شامزئی شہیدؒ کے کلام میں:**

مشہور ہے کہ ان کی پہچان یہ ہوگی (یعنی مہدی) کہ وہ ایٹمی اسلحہ سے بے نیاز ہو کر تلوار سے جنگ کریں گے ان کی پھونکوں میں اتنی طاقت ہوگی کہ جہاں تک ان کی نظر جائے گی، وہاں تک ان کی پھونک پہنچے گی۔ خدا جانتا ہے کہ یہ باتیں کہاں اور کس حدیث میں ہیں اور کہاں سے لوگوں نے لکھیں، کیونکہ کسی صحیح روایت میں نہ تو اس کی نفی ہے کہ وہ ایٹمی اسلحہ استعمال نہیں کریں گے اور نہ یہ ذکر ہے کہ ان کی پھونکوں میں یہ طاقت ہوگی۔ ہاں البتہ ان کے غزوات کا ذکر احادیث میں ہے اور اگر احادیث میں تلوار کا ہو تو اس سے اس کی نفی کہاں لازم آتی ہے کہ وہ کسی دوسری قسم کا اسلحہ استعمال نہیں کریں گے اور یا اس کا ثبوت کہاں ہے کہ موجودہ حالت میں دنیا اپنے اس ایٹمی دور کے ساتھ اس وقت بھی موجود رہے گی۔[1] [عقیدۂ ظہورِ مہدی احادیث

[1] (۱)عن عبد الله بن عمرو، قال: "يملك الروم ملك لا يعصونه أو لا يكاد يعصونه شيئا..... ولا تكل سيوفهم ولا نشابهم، ولا نيازكهم، وأنتم مثل ذلك" ترجمہ: عبداللہ بن عمروؓ سے روایت ہے کہ روم یعنی مغرب کو ایسے بادشاہ ملیں گے، کہ وہ ان کی نافرمانی نہیں کر سکیں گے اور نہ اس بارے میں سوچ سکیں گے، مزید فرمایا کہ ان کے ہتھیاروں میں تلوار، نیزے اور آگ پھینکنے والے آلات ہوں گے، وہ لڑائی سے نہیں تھکیں گے، اور اس زمانے میں تم بھی روم کی طرح ہوگے۔[الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۱۲۵۰، ج۱ص۴۱۵] (۲) ويل للعرب من شر قد اقترب، الأجنحة وما الأجنحة؟ الويل الطويل في الأجنحة، ريح فيها هبوبها، وريح تهيج هبوبها، وريح تواحي هبوبها [الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۵۵۷، ج۱ص ۲۰۴۔ جامع معمر بن راشد، ج۱۱ص ۳۵۲، رقم: ۲۰۷۳۰] ترجمہ: عرب کے لیے نزدیک آنے والے شر سے ہلاکت ہے، یہ شر پرندوں کے پروں سے نکلے گا، تمہیں معلوم ہے کہ وہ پر کیسے ہوں گے؟ طویل افسوس! پرندوں کے یہ پر ہواؤں میں تیزی پیدا کر کے آگ بھڑکا دیں گے، اور ان ہواؤں میں آگ کی تیزی داخل ہو کر شعلوں کی صورت پیدا ہو جائے گی۔ (۳) حضرت کعب احبارؒ کی روایت میں یہ بھی تصریح ہے، فرمایا: ثم يسلط الله على الروم ريحا، وطيرا تضرب وجوههم بأجنحتها، فتفقأ أعينهم، وتتصدع بهم الأرض، فيتلجلجوا في مهوى بعد صواعق

کی روشنی، ص۱۴۷ ]

**فصل دوم: ظہورِ مہدی سے پہلے دنیا بھر میں ظلم و ستم کا عام ہو جانا: مولانا سید حسین احمد مدنیؒ کے کلام میں:**

**عن أبي سعيد الخدري قال: قال رسول الله ﷺ:«أبشركم بالمهدي، يبعث على اختلاف من الناس**[1]

---

**ورواجف تصيبهم** [الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۱۲۹۰، ج۲ص۴۴۹] ترجمہ: پھر اللہ تعالیٰ رومیوں پر ایسی ہوائیں اور پرندے مسلط کر دیں گے، جو ان کے چہروں کو اپنے پروں سے مار مار کر ان کی آنکھیں پھوڑ دیں گی اور ان کے لیے زمین کو پھاڑ دے گی، ان پرندوں کی تیز آوازوں سے زمین میں سخت حرکتیں رونما ہوں گی اور یہ رومی زمین کے ایک گہرے گھڑے میں دھنس جائیں گے۔(۴) ایک روایت میں اس کی مزید وضاحت ملتی ہے، فرمایا: **ولأنزلن عليك ثلاث نيران: نار من زفت، ونار من كبريت، ونار من نفط، ولأتركنك جلحاء قرعاء، لا يحول بينك وبين السماء شيء، ليبلغن صوتك ودخانك، وأنا في السماء** [الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۱۳۱۳، ج۲ص۴۶۶] ترجمہ: اور ضرور بالضرور میں تم پر تین آگ اتاروں گا، ایک آگ تارکول سے بنی ہوئی، دوسری آگ گندھک سے بنی ہوئی اور تیسری آگ جلتے تیل سے بنی ہوئی ہوگی، جس کے اثرات سے تمہارے جسم سے بال اور چڑا اُکھڑ جائے گا اور تمہاری آبادیاں منہدم ہو کر چٹیل میدان بن جائیں گی، جس کے بعد آسمان اور تمہارے مابین کوئی حائل نہیں ہوگا اور ضرور تمہاری آوازیں، چیخ وپکار اور اس کے بعد زمین سے اٹھنے والا دھواں آسمان کی طرف اٹھے گا۔(۵) حضرت کعب احبارؒ کی ایک روایت میں لڑی جانے والی جنگوں کے بارے میں فرمایا: **"لو لا أن أشهد الملحمة العظمى فإن الله تعالى يحرم على كل حديدة أن تجبن، فلو ضرب الرجل يومئذ بسفود لقطع"**[الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۱۲۵۳، ۱۳۷۷، ج۱ص۴۲۲، ج۲ص۴۹۰] کیوں نہ اس بڑے ملحمہ میں مجھے حاضری نصیب ہوتی کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ہر لوہے پر بزدلی کو ممنوع کر دیا ہے، اس ہونے والی جنگ میں اگر ایک آدمی کو "سفود" جیسے چھوٹے لوہے سے مارا جائے تو بھی پھٹ جائے۔(۶) حضرت کعب احبارؒ کی ایک روایت میں تلواروں کے بارے میں فرمایا: **ويسلط الحديد بعضه على بعض، لا يضر الرجل أن يكون معه سيف لا يجدع الأنف، لا يكون مكانه الصمصامة، لا يضعه على شيء إلا أبانه** [الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۱۲۵۱، ج۱ص۴۱۶] ترجمہ: مسلمان اور کفار آپس میں ایک دوسرے پر جنگ میں لوہا مسلط کریں گے۔ اگر کسی کے پاس جنگ میں ناک کاٹنے والی تلوار بھی نہ ہو، تو کوئی نقصان کی بات نہیں ہوگی اور جنگ میں کامیابی کے لیے اس کو تیز کاٹنے والی تلوار کی ضرورت نہیں ہوگی۔ کسی چیز پر وہ لوہا نہیں رکھا جائے گا مگر تیز کاٹ نہ ہونے کے باوجود بھی اسے اپنی جگہ سے جدا کر دے گا۔

[1] دورِ مہدی سے پہلے دنیا بھر کے حالات شدید اختلافات کے شکار ہوں گے، جس کی وجہ سے ایک دوسرے پر ظلم و ستم کرنا عام معمول بن جائے گا، جس کی بنیادی وجہ مختلف جماعات، تنظیمیں، مذاہب وافکار اور جتھہ بندیاں ہوں گی۔ ان سب حالات کا نتیجہ یہ ہوگا کہ بھائی بندی اور رشتہ داریاں ختم ہو کر معاشرتی بگاڑ شروع ہو جائے گا۔ اس کے ساتھ صوبائی، لسانی، قومی اور فرقہ واریت کی آگ بھڑک اٹھے گی، جو ملکی اور بین الاقوامی طور پر انفرادی اور اجتماعی ظلم و ستم کا پیش خیمہ بن جائے گا۔ اللہ تعالیٰ کا تکوینی نظام ان مظالم کے خاتمے کے لیے حرکت میں آجائے گا اور سمندری، فضائی، زمینی حالات میں تیزی سے تبدیلیاں رونما ہو جائیں گی، یعنی زلزلے، موسمی تبدیلیاں، سیلابوں کا آنا، بارشوں کا کم یا زیادہ ہونا، قحط اور رفتہ رفتہ خدائی اور کبھی کبھار مصنوعی شکل میں بیماریاں شروع ہو جائیں گی۔ مال کی کثرت کے باوجود غربت کی شدت سے عوام تنگ آکر ایک دوسرے پر ٹوٹ پڑیں گے، جس کی منظم صورت قبائلی، قومی اور دوسرے متعدد ناموں کی شکل میں ظاہر ہو کر ملکی اور عالمی خون ریزی کا ماحول پیدا کرے گی۔ مسلمانوں کے اس انتشار سے عالمِ کفر فائدہ اٹھا کر دنیا کے کونے کونے میں ان پر حملہ آور ہوں گے اور یوں عالمی جنگ کا سماں بن جائے گا۔ اسی مضمون کو حضرت ابوسعید خدریؓ، حضرت ابوہریرۃؓ، حضرت علیؓ اور دیگر صحابہ کرامؓ اور حضراتِ اہلِ بیت سے نقل کیا گیا ہے۔

**وزلازل، فيملأ الأرض قسطا وعدلا كما ملئت جورا وظلما، يرضى عنه ساكن السماء وساكن الأرض، يقسم المال صحاحا". قال له رجل: ما صحاحا؟ قال: " بالسوية بين الناس، ويملأ الله قلوب أمة محمد-ﷺ- غناء، ويسعهم عدله، حتى يأمر مناديا فينادي فيقول: من له في مال حاجة؟ فما يقوم من الناس إلا رجل واحد فيقول: أنا. فيقول: إئت السدان -يعني الخازن- فقل له: إن المهدي يأمرك أن تعطيني مالا. فيقول له: احث، حتى إذا جعله في حجره وائتزره ندم، فيقول: كنت أجشع أمة محمدﷺ أو عجز عني ما وسعهم . قال: فيرده فلا يقبل منه، فيقال له: إنا لا نأخذ شيئا أعطيناه، فيكون كذلك سبع سنين أو ثمان سنين أو تسع سنين، ثم لا خير في العيش بعده. أو قال:" ثم لا خير في الحياة بعده»** [مجمع الزوائد، رقم: ۱۲۳۹۴، ج۷ ص۳۱۴] **ترجمہ:** حضرت ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں تمہیں مہدی کی بشارت دیتا ہوں جو میری امت میں اختلاف واضطراب کے بعد زمانہ میں بھیجا جائے گا تو وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا جس طرح وہ (اس سے پہلے) ظلم وجور سے بھری ہوگی زمین اور آسمان والے اس سے خوش ہوں گے وہ لوگوں کو مال یکساں طور پر دے گا (یعنی اپنے داد ودہش میں وہ کسی کا امتیاز نہیں برتے گا) اللہ تعالیٰ اس کے دور خلافت میں میری امت کے دلوں کو استغناء وبے نیازی سے بھر دے گا (اور بغیر امتیاز وترجیح کے) اس کا انصاف سب کو عام ہوگا وہ اپنے منادی کو حکم دے گا کہ عام اعلان کر دے کہ جسے مال کی حاجت ہو (وہ مہدی کے پاس آجائے اس اعلان پر) مسلمانوں کی جماعت میں سے بجز ایک شخص کے کوئی بھی نہیں کھڑا ہوگا مہدی اس سے کہے گا کہ خازن کے پاس جاؤ اور اس سے کہو کہ مہدی نے مجھے مال دینے کا تمہیں حکم دیا ہے (یہ شخص خازن کے پاس پہنچے گا) تو خازن اس سے کہے گا اپنے دامن میں بھر لے چنانچہ وہ (حسب خواہش) دامن بھر لے گا اور خزانے سے باہر لائے گا تو اسے (اپنے اس عمل پر) ندامت ہوگی اور (اپنے دل میں کہے گا کیا) امت محمدیہ علی صاحبہا الصلاۃ والسلام میں سب سے بڑھ کر لالچی اور حریص میں ہی ہوں یا یوں کہے گا میرے ہی لیے وہ چیز ناکافی ہے جو دوسروں کے واسطے کافی وافی ہے (اس ندامت پر) وہ مال واپس کرنا چاہے گا مگر اس سے یہ مال قبول نہیں کیا جائے گا اور کہہ دیا جائے گا کہ ہم دے دینے کے بعد واپس نہیں لیتے مہدی عدل وانصاف اور داد ودہش کے سات، آٹھ یا نو سال زندہ رہے گا اس کی وفات کے بعد زندگی میں کوئی خوبی نہیں ہوگی۔

**عن أبي سعيد الخدري،قال: قال رسول اللهﷺ: «لا تقوم الساعة حتى تملأ الأرض ظلما وجورا وعدوانا، ثم يخرج من أهل بيتي من يملأها قسطا وعدلا كما ملئت ظلما وعدوانا» هذا حديث صحيح على شرط الشيخين** **ترجمہ:** حضرت ابو سعید خدریؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ زمین ظلم وجور اور سرکشی سے بھر جائے گی[1] بعد ازاں میرے اہل بیت سے ایک شخص (مہدی) پیدا ہوگا جو زمین کو عدل

---

[1] ایک دوسری روایت میں فرمایا: **آخری زمانے میں میری امت پر بادشاہ کی طرف سے ایسی سخت مصیبت اترے گی، جو اس سے پہلے کسی نے نہیں سنی ہوگی، روئے زمین اپنی کشادگی کے باوجود لوگوں پر مکمل طور پر تنگ ہو جائے گی، یہاں تک کہ زمین ظلم وجور سے بھر جائے گی۔ مؤمنوں کو پناہ لینے کے لیے کوئی جگہ نہیں ملے گی۔** اس کے بعد اللہ تعالیٰ میری اولاد میں سے ایک آدمی بھیجیں گے، جو روئے زمین کے ظلم وستم کو اپنے عدل وانصاف سے بھر دے گا۔ زمین وآسمان کے رہنے والے اس سے راضی ہوں گے۔ آسمان اپنی بارش مسلسل لگاتار بھیجے گا اور زمین اپنی برکات نکالے گی۔ وہ سات سال، آٹھ سال یا نو سال تک حکومت کرے گا۔ لوگ اپنے مردوں کی زندگی کی آرزوئیں کریں

وانصاف سے بھر دے گا (مطلب یہ ہے کہ خلیفہ مہدی کے ظہور سے پہلے قیامت نہیں آئے گی۔)[1]

**عن محمد بن الحنفية، قال: كنا عند علي، فسأله رجل عن المهدي، فقال علي: هيهات، ثم عقد بيده سبعا، فقال: " ذاك يخرج في آخر الزمان إذا قال الرجل: الله الله قتل،[2] فيجمع الله تعالى له قوما قزعا كقزع السحاب، يؤلف الله بين قلوبهم، لا يستوحشون إلى أحد، ولا يفرحون بأحد،[3] يدخل فيهم على عدة**

---

گے۔[المستدرک للحاکم] حضرت علیؓ سے ظہورِ مہدی کی علامات میں مروی ہے، آپؓ نے فرمایا: إذا صارت الدنيا هرجاً ومرجاً، وتظاهرت الفتن، وتقطعت السبل، وأغار بعضهم على بعض **جب دنیا میں قتلِ عام شروع ہو جائے گا اور پے در پے فتنے ظاہر ہوں گے اور راستے بند ہوں گے۔ اور ایک دوسرے پر حملے کریں گے** [صفة المهدي لأبي نعيم الأصبهاني]

[1] اس حدیث میں ظہورِ مہدی سے پہلے اختلافات کی شدت، موسمی تبدیلیاں، زلزلے اور دنیا کا ظلم وستم سے بھر جانے کا تذکرہ کیا گیا ہے، دیگر روایات میں فتنوں کی کثرت، مصائب کی بھرمار اور شدید خوف کا ذکر بھی آیا ہے، جس کی وجہ دینی تفرقہ اور آپس کے اختلافات ہوں گی۔ بالآخر لوگ ایک دوسرے پر بھاؤلے کتوں کی طرح حملہ آور ہوں گے اور یہ معمول کا قضیہ بن جائے گا۔ ایسے ہی وبائی امراض طاعون اور شدید پریشانی کا تذکرہ بھی احادیث میں ملتا ہے، چنانچہ فرمایا: امام محمد بن علیؒ نے ارشاد فرمایا: کہ امام مہدی اس وقت تک نہیں آئیں گے، **جب تک امت میں شدید خوف، فتنہ، مصیبت اور طاعون جیسی وبائی امراض نہ آجائیں۔ پھر عربوں کے درمیان کاٹنے والی تلوار آجائے گی۔ اور لوگوں کا دینی مسائل میں افتراق ہو گا، اس کے بعد حالات کی تیزی سے تبدیلی شروع ہو جائے گی۔** آپس کے جنگ وجدال اور بھاؤلے کتوں کی طرح ایک دوسرے پر حملے کی وجہ سے لوگ صبح شام موت کی تمنا کرنے لگیں گے۔ [عقد الدرر للسلمی الشافعی]

[2] "إذا قال الرجل: الله الله قتل" ظہورِ مہدی سے پہلے پوری دنیا ظلم وستم سے بھر جائے گی، بالخصوص اس ظلم کا شکار مسلمان ہوں گے۔ زمانۂ جاہلیت کی طرح اس دور میں بھی مسلمان ملامت اور تہمت کا نشان ہوں گے۔ پوری دنیا کا نظامِ کفر متحد ہو کر مسلمانوں پر حملہ آور ہو جائے گا، جس کی وجہ سے مسلمانوں کو کہیں بھی جائے پناہ نہیں ملے گی۔ قتل ہونے کے لیے صرف کلمہ گو مسلمان ہونا کافی ہو گا، جیسا کہ فرمایا: (وَمَا نَقَمُوا مِنْهُمْ إِلَّا أَنْ يُؤْمِنُوا بِاللَّهِ الْعَزِيزِ الْحَمِيدِ) یہی مفہوم اس حدیث میں ظہورِ مہدی کے لیے بیان کیا گیا ہے۔ بھرپور جائزہ لے کر موجودہ زمانے سے اس کا مقارنہ کیا جائے، تو صورت حال خود بخود واضح ہو جائے گی۔

[3] "قزعا كقزع السحاب" جس طرح بارش سے پہلے اللہ تعالیٰ فضا میں متفرق بادلوں کے ٹکڑوں کو جمع کر کے اپنی قدرت کا مظاہرہ کرتے ہیں اور بارش کے ذریعے بنجر زمین کو سرسبز بناتے ہیں، ایسے ہی جب پوری دنیا میں مسلمانوں پر ظلم وستم عام ہو جائے گا، تو اللہ تعالیٰ بارش کی طرح خلافت کی رحمت کو امام مہدی کے ذریعے نازل فرمائیں گے اور اس کی مدد کے لیے دنیا کے متفرق خطوں سے بہترین اعمال والے، عمدہ قلوب والے ایسے لوگوں کو منتخب کریں گے، جن کی زندگی کا مقصودِ اصلی صرف قیامِ خلافت ہو گا۔ اور اس کے نفاذ میں حائل ساری رکاوٹوں کو یہ حضرات خاطر میں نہیں لائیں گے۔ ۲۔ "لا يستوحشون إلى أحد، ولا يفرحون بأحد" جب خدائی قانونِ رحمت حرکت میں آجائے گا، تو پوری دنیا میں ظلم وستم کے رسیدہ لوگوں سے ایسے افراد کا انتخاب کریں گے، جو نہ تو اللہ کے علاوہ کسی سے مرعوب ہوں گے اور نہ اللہ تعالیٰ کے علاوہ ان کا کوئی مطلوب ہو گا۔ اس لیے کسی اجنبی کے ملنے سے نامانوس نہیں ہوں گے اور نہ ہی اپنوں کا ساتھ چھوڑنا ان کے لیے باعث غم ہو گا، تاہم اس کے ساتھ لشکرِ مہدی سے وابستہ افراد نہایت متواضع اور یک جان ہو کر کسی بھی قربانی سے دریغ نہیں کریں گے۔ "لم يسبقهم الأولون ولا يدركهم الآخرون" پوری دنیا پر قیام خلافت کے لیے ان کا انتخاب محض اللہ تعالیٰ کے فیض سے ہو گا، جس کی نظیر نہ تو سابقہ ادوار میں گزری ہو گی اور نہ ہی آنے والا زمانہ اس کی نظیر پیش کرے سکے گا۔ دورِ نبوت سے دوری

أصحاب بدر، لم يسبقهم الأولون ولا يدركهم الآخرون، وعلى عدد أصحاب طالوت الذين جاوزوا معه النهر،[1] قال أبو الطفيل: قال ابن الحنفية: أتريده؟ قلت: «نعم» ، قال: إنه يخرج من بين هذين الخشبتين، قلت: «لا جرم والله لا أريهما حتى أموت»، فمات بها يعني مكة حرسها الله تعالى «هذا حديث صحيح على شرط الشيخين، ولم يخرجاه»[المستدرک، رقم:۸۶۵۹، ج۴ص۵۹۶] ترجمہ: حضرت ابو الطفیلؓ محمد بن الحنفیہ سے روایت کرتے ہیں کہ محمد بن الحنفیہ نے کہا کہ وہ حضرت علیؓ کی مجلس میں بیٹھے تھے کہ ایک شخص نے ان سے مہدی کے بارے میں پوچھا؟ تو حضرت نے بربنائے لطف فرمایا: دور ہو، پھر ہاتھ سے اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ مہدی کا ظہور آخر زمانہ میں ہوگا (اور بے دینی کا اس قدر غلبہ ہوگا کہ )اللہ کے نام لینے والے کو قتل کر دیا جائے گا (ظہور مہدی کے وقت ) اللہ تعالیٰ ایک جماعت کو ان کے پاس اکٹھا کر دے گا، جس طرح بادل کے متفرق ٹکڑوں کو مجتمع کر دیتا ہے اور ان میں یگانگت والفت پیدا کر دے گا، یہ نہ تو کسی سے متوحش ہوں گے اور نہ کسی کو دیکھ کر خوش ہوں گے (مطلب یہ ہے کہ ان کا باہمی ربط وضبط سب کے ساتھ یکساں ہوگا) خلیفہ مہدی کے پاس اکٹھا ہونے والوں کی تعداد اصحابِ بدر (غزوہ بدر میں شریک ہونے والے صحابہ کرامؓ) کی تعداد کے مطابق (یعنی ۳۱۳) ہوگی۔اس جماعت کو ایسی (خاص وجزوی) فضیلت حاصل ہوگی جو اس سے پہلے والوں کو حاصل ہوئی ہے نہ بعد والوں کو حاصل ہوگی، نیز اس جماعت کی تعداد اصحابِ طالوت کی تعداد کے برابر ہوگی جنہوں نے طالوت کے ہمراہ نہر (اردن) کو عبور کیا تھا، حضرت ابو الطفیل کہتے ہیں کہ محمد بن الحنفیہ نے مجھ سے پوچھا کیا تم اس جماعت میں شریک ہونے کا ارادہ اور خواہش رکھتے ہو، میں نے کہا ہاں، تو انہوں نے (کعبہ شریف کے ) دوستونوں کی جانب اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ خلیفہ مہدی کا ظہور انہیں کے درمیان ہوگا اس پر ابو الطفیل نے فرمایا: بخدا میں ان سے تا حیات جدا نہ ہوں گا (راوی حدیث کہتے ہیں) چنانچہ ابو الطفیل کی وفات مکہ معظمہ ہی میں ہوئی۔

**فصل سوم: ظہورِ مہدی، نزولِ مسیح اور قیامِ اسرائیل کا پس منظر: علامہ بنوری رحمہ اللہ کے کلام کی روشنی میں**

مولانا بشیر احمد حامد حصاری رحمہ اللہ شاگردِ رشید علامہ بنوریؒ اپنی کتاب ظہورِ امام مہدی وفتنۂ دجال کب، کیسے ؟ میں موجودہ

کے باوجود نہایت پاکیزہ قلوب والے ان افراد کا اوڑھنا بچھونا عہدِ اولی کے اولوالعزم افراد کی طرح فقط رضائے الٰہی ہوگا۔ جس کا حصول کسی بھی قیمت پر چھوڑنے کے لیے یہ حضرات تیار نہ ہوں گے۔اس وجہ سے ایک روایت میں فرمایا کہ روئے زمین کے سب سے بہترین افراد یہی ہوں گے۔ ایک اور حدیث میں فرمایا: کہ یہ میرے زمانے کے پچاس حضرات صحابہؓ سے اجر میں بڑھ کر ہوں گے۔ ایک روایت میں آپ ﷺ نے ان کو اپنا بھائی کہا اور سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے زبان جنت کی خوشخبری وصول کرنے والا ارشاد فرمایا۔ بعض روایات میں راتوں کے راہب اور دنوں کے شیر، ہر تاریک فتنے سے نکلنے والے، روشن چراغ اور انگاروں کو ہاتھوں میں پکڑنے والے کہا گیا ہے۔

[1] مراتب میں (جزوی) برابری کے ساتھ ساتھ تعداد میں بھی اصحابِ بدر کے مشابہ ہوں گے، جس طرح انہوں نے قیامِ خلافت میں خشتِ اول کا کردار ادا کیا تھا، ایسے ہی ان کا بھی خلافتِ مہدی کے لیے کردار ہوگا۔ اور جس طرح حضرت سلیمانؑ اور حضرت داؤدؑ کی خلافت میں اصحابِ طالوت کا نمایاں مقام تھا، ایسے ہی پوری دنیا میں اسلام کے جھنڈے گاڑنے میں ان کی حیثیت ہوگی۔اسی طرح اس حدیث کی رو سے یہ بات معلوم ہوئی کہ امام مہدیؒ کے آنے سے پہلے ان کا انتظار کرنا اور دورانِ انتظار مکمل شریعت کی ذمہ داریوں کا نبھانا نہ صرف عملِ صالح ہے، بلکہ حضراتِ تابعین کا ایک ممدوح عمل بھی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے اکابر میں سے حضرت مولانا امداد اللہ مہاجر مکیؒ نے بھی صرف اسی غرض کے لیے مکہ مکرمہ ہجرت کی تھی۔

اسرائیل کے قیام کے بارے میں ایک تحقیق میں لکھا: "۱۹۵۴ء میں الجامعۃ الاسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کی بنیاد رکھی گئی اس کا آغاز "درجہ تخصص فی العلوم الاسلامیہ" سے ہوا، سب سے پہلے داخل ہونے والوں میں میرے ساتھی مولانا محمد یوسف ایرانی اور یہ بندہ ناچیز تھے، باقی ساتھی بعد میں آئے، ہمارے نصاب میں تفسیر قرآن بھی تھی، تفسیر حضرت شیخ علامہ سید بنوری رحمہ اللہ خود پڑھاتے تھے، آخری چند پارے حضرت مولانا لطف اللہ پشاوریؒ نے پڑھائے"۔

**یہودی تباہی کی مختصر تاریخ علامہ سید بنوریؒ کی زبانی:** حضرت شیخ سید علامہ بنوریؒ فرماتے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کو بتایا تھا کہ تمہارے کرتوتوں کے نتیجہ میں تمہاری زندگی میں دو خوفناک موڑ آئیں گے جن کا ان آیات میں ذکر ہے، یہ آیات آپ ﷺ کی معراج سے واپسی پر نازل ہوئیں اور آپ ﷺ کی معراج گویا سدرۃ المنتھی پر آپ ﷺ کی تاج پوشی ہے کہ اب قیامت تک سریر آرائے منصبِ نبوت بس آپ ﷺ ہی ہیں، لہذا امت مرحومہ کو بتایا جارہا ہے کہ کارِ نبوت کے امین اب تم ہوگے، بنی اسرائیل رفتگانِ زمانہ ماضی ہوگئے اور جو دو خوفناک موڑ بنی اسرائیل پر آئے تھے تمہارے کرتوتوں کے سبب وہ تمہیں بھی پیش آئیں گے چنانچہ ان میں پہلا حادثہ تاتاری فتنے کی صورت میں منظر عام پر آیا اور اس میں شک نہیں کہ وہ اس قدر ہلاکت خیز تھا کہ اس کی سفاکی کی کوئی دوسری مثال چشمِ فلک نے نہیں دیکھی، اس کے بعد وہ تاتاری خود ہی اسلام کے خادم بن گئے اور امت مسلمہ پھر عروج پر آگئی، لیکن رفتہ رفتہ امت کی بدنصیبی کہ دوبارہ اسی ڈگر پہ پہنچ گئی جہاں قہر خداوندی کا بند ٹوٹ جاتا ہے۔ چنانچہ انگریز امپریلزم نے امت مسلمہ کے ساتھ جس درندگی اور سفاکی کا بھیانک ترین کھیل کھیلا اس نے وحشت و بربریت کے سارے ریکارڈ توڑ دیے، تاتاریوں کی سفاکی اس سے بہت پیچھے رہ گئی، یہ دوسرا دور پہلے کی نسبت بہت طویل ہوا ہے۔ حضرت شیخ رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ یہودیوں پر پہلا حملہ مشرق کی طرف سے بخت نصر کا تھا اور دوسرا مغرب کی طرف سے رومیوں کا تھا، فرمایا: اسی طرح امت پہ پہلا حملہ مشرق کی طرف سے تاتاریوں کا تھا اور دوسرا حملہ مغرب کی طرف رومیوں کا، جو ابھی تک جاری ہے، لیکن یہودیوں کو تیسری بار کے لیے "عسیٰ ربکم أن یرحمکم وإن عدتم عدنا وجعلنا جھنم للکافرین حصیرا" امید ہے کہ تمہارا رب رحم فرمائے گا گویا یہودیوں کو ایک چانس اور ملے گا اگر پھر وہی کرتوت کروگے، تو عذاب دوبارہ آئے گا جس کے بعد پھر جہنم ہے یعنی اس چانس کے بعد یہود کا مکمل خاتمہ ہوگا اور ان کے پھلنے پھولنے کا یہ دور خروجِ دجال تک دراز ہوگا۔ [ظہورِ مہدی اور فتنۂ دجال، ص ۱۵۵۔۱۵۹]

**کیا تکوینی طور پر مسلمانوں کی سزا کے لیے یہودی موجودہ دور میں غالب ہوئے؟**

سورۃ الاسراء کی ان آیات کی روشنی حضرت مولانا صوفی عبد الحمید سواتی رحمہ اللہ نے اپنی شہرۂ آفاق درسی تفسیر میں لکھا ہے:

**عیسائیوں اور مسلمانوں کا قبضہ:** ٹیٹس رومی کے حملے کے سو (۱۰۰ سال) ڈیڑھ سو (۱۵۰ سال) بعد نصرانیوں کے دن پھرے، قسطنطین نے عیسائیت اختیار کرلی، جس کی وجہ سے عیسائیت کو حوصلہ ملا، مگر یہودی اسی طرح ذلیل و خوار ہی رہے اور ہیکل مقدس بھی ویران ہی پڑا رہا۔ اس کے بعد خلیفہ ثانی حضرت عمر بن خطابؓ کے دورِ خلافت میں شام و فلسطین پر مسلمانوں کو غلبہ حاصل ہوا۔ اُس وقت تک بیت المقدس کی عمارت کھنڈر میں تبدیل ہوچکی تھی، تاہم اس مقام کو ہیکل مقدس ہی کہا جاتا تھا، جس وقت واقعۂ معراج پیش آیا، اس وقت بھی بیت المقدس ویران حالت میں ہی تھا، پھر جب مسلمانوں کا قبضہ ہوا، تو بیت المقدس کی دوبارہ تعمیر ہوئی اور تقریباً اسیؔ سال تک یہ مقدس مقام مسلمانوں کے قبضہ میں ہی رہا اور اس کے بعد پھر عیسائیوں کے قبضہ میں چلا گیا۔ اب اس وقت بیت المقدس یہودیوں کے قبضہ میں ہے، چار بڑی طاقتوں نے ملی بھگت کے ذریعے فلسطین میں اسرائیلی ریاست قائم کردی ہے اور فلسطینیوں کو وہاں سے نکال باہر کیا ہے۔ مسلمان بیت المقدس کی حفاظت نہیں کر

سکتے۔ اب ان کی بھی وہی حالت ہو چکی ہے جو کسی وقت یہودیوں کی تھی۔ اب یہودی بیت المقدس کی جگہ پرانا ہیکل سلیمانی تعمیر کرنا چاہتے ہیں۔ دنیا میں پچاس کے قریب مسلمان ریاستیں ہیں، مگر ان کی بے بسی کا یہ عالم ہے کہ اپنے مقدس مقام کی حفاظت کرنے سے قاصر ہیں۔ بیت اللہ شریف کی حفاظت تو اللہ نے اپنے ہاتھ میں لے رکھی ہے، لہذا وہاں کسی غیر مسلم کا قبضہ نہیں ہونے دیا۔ مگر بیت المقدس کو یہ گارنٹی حاصل نہیں ہے، لہذا یہ بار بار بستا اور اجڑتا رہا ہے۔ یہودیوں کے دور میں بیت المقدس کی دو دفعہ بے حرمتی ہوئی اور اب مسلمان بھی اس کی حفاظت نہیں کر سکتے۔

**مسلمانوں کی حالتِ زار:** حقیقت یہ ہے کہ اب مسلمانوں میں بھی یہودیوں والی بیماریاں پیدا ہو چکی ہیں۔ دعویٰ کچھ ہے اور عمل کچھ اور۔ عراق، شام، ایران، اردن وغیرہ نام تو اسلام کا لیتے ہیں، مگر حقیقت کچھ نہیں۔ آج دنیا بھر کے مسلمان سرکشی اور فساد فی الارض کا ارتکاب کر رہے ہیں۔ ان کی اس سے بڑی ذلت کیا ہو گی کہ ان کے قبلہ اول کی تذلیل ان کی آنکھوں کے سامنے ہو رہی ہے۔ مسلمان دین کو چھوڑ کر عیاشی اور آرام طلبی میں مبتلا ہو چکے ہیں یہودی بھی اللہ کے نبیوں کی مخالفت کرتے تھے۔ جب انہیں شرک، بدعت اور معاصی سے منع کیا جاتا، تو مخالفت پر اتر آتے، آج مسلمانوں کو بھی نہی عن المنکر کیا جائے، تو وہ بھی آمادہ بر فساد ہوتے ہیں اور سرکشی اختیار کرتے ہیں۔

اللہ کے احکام کو پس پشت ڈال دیا ہے، لہذا اپنی کثیر تعداد کے باوجود بیت المقدس کی حفاظت نہیں کر سکے، حالانکہ یہ ان کی ذمہ داری تھی، اگرچہ ملتِ ابراہیمی کا عظیم قبلہ تو بیت اللہ شریف ہی ہے مگر اللہ نے بیت المقدس کے باسیوں کو بھی مجرم قرار دیا ہے وہ سارے انبیاء کا قبلہ رہا ہے، وہاں پر ایک نماز پڑھنے کا اجر دوسری جگہ کی نسبت پچاس ہزار گنا زیادہ ہے، مگر اب مسلمان اس عظیم خیر سے محروم ہو چکے ہیں۔ بہر حال اللہ نے یہ بات سمجھا دی ہے کہ اے لوگو! اگر اب بھی تم برائیوں سے باز آجاؤ۔ اللہ کے احکام کی تعمیل کرنے لگو، تو پھر "عَسَىٰ رَبُّكُمْ أَنْ يَرْحَمَكُمْ" شاید کہ تمہارا پروردگار تم پر رحم فرمادے، تمہیں کھویا ہوا وقار پھر سے حاصل ہو جائے، یہودیوں کا حال تمہارے سامنے ہے۔

بختِ نصر اور ٹیٹس رومی کے بعد ان کی تیسری شامت اس وقت آئی، جب اللہ نے اپنا آخری نبی مبعوث فرمایا، اس وقت یہودیوں کی کثیر تعداد خطہ عرب خصوصاً مدینہ طیبہ کے اطراف میں آباد تھی، انہوں نے نہ صرف پیغمبر آخر الزماں ﷺ کا انکار کیا، بلکہ ان کے پیروکاروں کے خلاف سازشیں کیں اور مشرکین عرب کا ساتھ دیا۔

مگر اللہ نے تیسری مرتبہ بھی ان کو ذلیل و خوار کیا۔ سرزمین عرب پر مسلمانوں کو تسلط حاصل ہوا، تو کچھ یہودی مارے گئے اور باقی جلاوطن ہوئے۔ عرب سے باہر جا کر بھی ذلیل و خوار ہی ہوتے رہے۔ اللہ نے فرمایا کہ اگر اب بھی سابقہ واقعات سے عبرت حاصل کرنے کے بجائے "وَإِنْ عُدْتُمْ عُدْنَا" اگر تم پھر برائیوں کی طرف پلٹ آئے، اصلاح کے بجائے فساد فی الارض کے مرتکب ہوئے۔ اللہ کی آخری کتاب اور اس کے آخری نبی پر ایمان نہ لائے، تو ہم بھی پلٹ کر تمہیں وہی سزا دیں گے، جو پہلے دیتے رہے۔ [معالم العرفان، ج ۱۲ ص ۴۶]

### سورۃ الاسراء کی تفسیر مفتی محمد شفیعؒ کے کلام کی روشنی میں:

بنی اسرائیل کے متعلق حق تعالیٰ نے یہ فیصلہ فرما دیا تھا کہ وہ جب تک اللہ تعالیٰ کی اطاعت کریں گے، دین و دنیا میں فائز المرام اور کامیاب رہیں گے اور جب کبھی دین سے انحراف کریں گے، ذلیل و خوار کیے جاوینگے اور دشمنوں کافروں کے ہاتھوں ان پر مار ڈالی جائے گی اور صرف یہی نہیں کہ دشمن ان پر غالب ہو کر ان کی جان و مال کو نقصان پہنچائیں گے بلکہ ان کے ساتھ ان کا قبلہ جو بیت المقدس ہے وہ بھی اس دشمن کی زد سے محفوظ نہیں رہے گا، ان کے کافر دشمن مسجد بیت المقدس میں گھس کر اس

کی بے حرمتی اور توڑ پھوڑ کریں گے، یہ بنی اسرائیل کی سزا ہی کا ایک جزو ہوگا۔ آگے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے ان معاملات میں اپنا ضابطہ بیان فرمادیا، وان عدتم عدنا یعنی اگر تم پھر نافرمانی اور سرکشی کی طرف لوٹو گے، تو ہم پھر اسی طرح کی سزا و عذاب تم پر لوٹا دیں گے، یہ ضابطہ قیامت تک کے لیے ارشاد ہوا ہے اور اس کے مخاطب وہ بنی اسرائیل تھے جو رسول اللہ ﷺ کے عہد مبارک میں موجود تھے، جس میں ارشاد کر دیا گیا ہے کہ جس طرح پہلے شریعت موسویہ کی مخالفت سے اور دوسری مرتبہ شریعت عیسویہ کی مخالفت سے تم لوگ سزا و عذاب میں گرفتار ہوئے تھے، اب تیسرا دور شریعت محمدیہ کا ہے، جو قیامت تک چلے گا اس کی مخالفت کرنے کا بھی وہی انجام ہوگا، چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ ان لوگوں نے شریعت محمدیہ اور اسلام کی مخالفت کی، تو مسلمانوں کے ہاتھوں جلاوطن اور ذلیل و خوار ہوئے اور بالآخران کے قبلہ بیت المقدس پر بھی مسلمانوں کا قبضہ ہوا۔
فرق یہ رہا کہ پچھلے بادشاہوں نے ان کو بھی ذلیل و خوار کیا تھا اور ان کے قبلہ بیت المقدس کی بے حرمتی بھی کی تھی اب مسلمانوں نے بیت المقدس فتح کیا، تو مسجد بیت المقدس جو صدیوں سے منہدم اور غیر آباد پڑی تھی، اس کو از سرِ نو تعمیر کیا اور اس قبلہ انبیاء کے احترام کو بحال کیا۔

**واقعاتِ بنی اسرائیل مسلمانوں کے لئے عبرت ہیں، موجودہ واقعہ بیت المقدس اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے:**

بنی اسرائیل کے یہ واقعات قرآن کریم میں بیان کرنے اور مسلمانوں کو سنانے سے بظاہر مقصد یہی ہے کہ مسلمان بھی اس ضابطۂ الٰہیہ سے مستثنیٰ نہیں ہیں۔ دین و دنیا میں ان کی عزت و شوکت اور مال و دولت اطاعت خداوندی کے ساتھ وابستہ ہیں، جب وہ اللہ و رسول اللہ ﷺ کی اطاعت سے انحراف کریں گے، تو ان کے دشمنوں اور کافروں کو ان پر غالب اور مسلط کر دیا جائے گا، جن کے ہاتھوں ان کے معابد و مساجد کی بے حرمتی بھی ہوگی۔
آج کل جو حادثہ فاجعہ بیت المقدس پر یہودیوں کے قبضہ کا ہُوا اور پھر اس کو آگ لگانے سے سارا عالم اسلام پریشان ہوا حقیقت یہ ہے کہ یہ اسی قرآنی ارشاد کی تصدیق ہو رہی ہے مسلمانوں نے خدا اور رسول کو بھلایا آخرت سے غافل ہو کر دنیا کی شان و شوکت میں لگ گئے اور قرآن و سنت کے احکام سے بیگانہ ہو گئے تو وہی ضابطہ قدرت الہیہ سامنے آیا کہ کروڑوں عربوں پر چند لاکھ یہودی غالب آ گئے انہوں نے ان کی جان و مال کو بھی نقصان پہنچایا اور شریعت اسلام کی رو سے دنیا کی تین عظیم الشان مسجدوں میں سے ایک جو تمام انبیاء کا قبلہ رہا ہے وہ ان سے چھین لیا اور ایک ایسی قوم غالب آ گئی، جو دنیا میں سب سے زیادہ ذلیل و خوار سمجھی جاتی رہی ہے، یعنی یہود۔
اس پر مزید یہ مشاہدہ ہے کہ وہ قوم نہ تعداد میں مسلمانوں کے مقابلہ میں کوئی حیثیت رکھتی ہے اور نہ مسلمانوں کے مجموعی موجودہ سامانِ حرب کے مقابلہ میں اس کی کوئی حیثیت ہے۔ اس سے یہ بھی معلوم ہو گیا، کہ یہ واقعہ یہود کو کوئی عزت کا مقام نہیں دیتا، البتہ مسلمانوں کے لئے ان کی سرکشی کی سزا ضرور ہے، جس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ یہ جو کچھ ہوا ہماری بداعمالیوں کی سزا کے طور پر ہوا اور اس کا علاج بجز اس کے کچھ نہیں کہ ہم پھر اپنی بداعمالیوں پر نادم ہو کر سچی توبہ کریں، احکام الہیہ کی اطاعت میں لگ جائیں، سچے مسلمان بنیں، غیروں کی نقالی اور ان پر اعتماد کے گناہ عظیم سے باز آ جائیں، تو حسبِ وعدۂ ربانی ان شاء اللہ تعالیٰ بیت المقدس اور فلسطین پھر ہمارے قبضہ میں آئے گا۔
مگر افسوس یہ ہے کہ آج کل کے عرب حکمران اور وہاں کے عام مسلمان اب تک اس حقیقت سے متنبہ نہیں ہوئے، وہ اب بھی غیروں کی امداد پر تکیہ لگائے ہوئے بیت المقدس کی واپسی کے پلان اور نقشے بنا رہے ہیں، جن کا بظاہر کوئی امکان نظر نہیں آ رہا۔ فالی اللہ المشتکیٰ۔ وہ اسلحہ اور سامان جس سے بیت المقدس اور فلسطین پھر مسلمانوں کو واپس مل سکتا ہے صرف

اللہ تعالیٰ کی طرف انابت ورجوع، آخرت پر یقین، احکام شرعیہ کی اتباع اپنی معاشرت اور سیاست میں غیروں پر اعتماد اور ان کی نقالی سے اجتناب اور پھر اللہ پر بھروسہ کر کے خالص اسلامی اور شرعی جہاد ہے، اللہ تعالیٰ ہمارے عرب حکمرانوں اور دوسرے مسلمانوں کو اس کی توفیق عطا فرمائیں۔[معارف القرآن، ج۵ ص۴۵۰-۴۵۱]

**علامہ بنوریؒ کا قیام اسرائیل کی روشنی جئنا بکم لفیفا کی تشریح:**

اور سورۃ بنی اسرائیل کے آخر میں ہے: "**وَقُلْنَا مِنْ بَعْدِهِ لِبَنِي إِسْرَائِيلَ اسْكُنُوا الْأَرْضَ فَإِذَا جَاءَ وَعْدُ الْآخِرَةِ جِئْنَا بِكُمْ لَفِيفًا** "اور ہم نے اس کے بعد بنی اسرائیل سے کہا کہ زمین میں رہو، پھر جب آجائے گا آخری وعدہ تو ہم تم سب کو سمیٹ کے لے آئیں گے۔اس آخری وعدے سے مراد آخرت بھی ہو سکتی ہے۔

اور اس سے پہلے مذکورۃ الصدر آیات میں "**إِذَا جَاءَ وَعْدُ الْآخِرَةِ** "وعد الآخرۃ سے مراد فساد برپا کرنے کا دوسرا دور ہے، اور آیت زیر بحث میں الفاظ وہی ہیں: "**إِذَا جَاءَ وَعْدُ الْآخِرَةِ** "لہذا اگر کہا جائے کہ اس سے مراد وہ آخری وعدہ ہے، جس کی نشاندہی کی گئی ہے، تو یہ بات درست ہوگی۔مذکورۃ الصدر آیات میں فرمایا: "**عسیٰ ربکم أن یرحمکم** "امید ہے تمہارا رب ایک بار اور تم پر رحم فرمائے گا۔ اور فرمایا: "**ان عدتم عدنا**" اگر تم دوبارہ لوٹے یعنی فساد برپا کرنے کی طرف تو ہم بھی دوبارہ لوٹیں گے۔یعنی تم پر عذاب مسلط کرنے کی طرف۔لیکن اس آخری بار عذاب کی کیا صورت ہوگی؟ کیونکہ ان کی اجتماعیت تو ہمیشہ کے لیے کلیۃً ختم کر دی گئی تھی، پہلے بخت نصر نے ان کی قوت کچل دی اور پوری قوم کو گرفتار کر کے عراق لے گیا، جہاں ان کا کوئی ٹھکانہ نہیں تھا وہاں سے فرار ہو کر مختلف علاقوں میں پناہ لیتے رہے، کچھ یثرب پہنچے کہ خاتم الأنبیاء کا دار الہجرت ہے، کچھ خلیج کے راستہ ہندوستان پہنچے، بعض نے اصفہان میں پناہ لی، بعض اور علاقوں کی طرف نکل گئے، پھر اللہ تعالیٰ ان کی ترقی کے دن لے آیا، اللہ تعالیٰ نے حضرت دانیال کو نبی بنا کر بھیجا، فارس کا بادشاہ کیخسرو دانیال پر ایمان لے آیا تھا، کیخسرو بڑا زبردست بادشاہ تھا واللہ أعلم بالصواب۔

بہر حال کیخسرو نے بابل پر حملہ کیا اور اس کا بادشاہ قتل ہو گیا، جو بخت نصر کا بیٹا تھا اور بنی اسرائیل کو آزادی ملی اور پھلنے پھولنے کے وسائل واسباب میسر آئے اور قوم کی بھاری اکثریت واپس اپنے وطن شام واپس آگئی، پھر جب فساد برپا کرنے کا دوسرا دور آیا، تو اللہ تعالیٰ نے ان پر رومیوں کو مسلط کیا، رومیوں نے گویا ان کو صفحۂ ہستی سے مٹا دیا اور ان کی اجتماعیت کو کچل کر رکھ دیا، سرزمین شام فلسطین کو ان کے وجود سے پاک کر دیا گیا اور وہ یورپ کے بعض ملکوں میں پناہ گزین ہوئے۔ دو سزائیں بھگت لینے کے بعد اب ان کے لیے قدرت کی طرف سے ایک تیسرا چانس تھا، وہ تھا: " **عسیٰ ربکم أن یرحمکم** "امید ہے کہ تمہارا رب تم پر رحم فرمائے! لیکن اس رحم فرمانے کی عملی صورت کیا ہوگی، کیونکہ ماضی کی دونوں سزاؤں نے پوری روئے زمین میں ان کو بکھیر دیا ہے، تو اب ان کے جمع ہونے کی کیا صورت ہوگی؟ گویا اس کے لیے اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل سے کہا کہ زمین میں رہو بسو! جب آخری وعدہ آئے گا یعنی تم پر رحم فرمائے جانے اور پھر تمہارے کرتوتوں پر تمہیں آخری سزا دینے کا، تو تم جہاں جہاں بھی ہوگے، تم سب کو سمیٹ کے تمہارے وطن فلسطین میں لے آئیں گے، تاکہ تمہاری سزا کی نحوست سے زمین کا بڑا حصہ عذاب کی لپیٹ میں نہ آنے پائے۔لہذا اپنے کرتوتوں کی سزا بھگتنے کے لیے تمہیں ہر طرف سے سمیٹ کر یکجا کر دیا جائے گا، جہاں سزا کی افتتاحی تقریب میں المسیح الدجال الأعور مہمانِ خصوصی ہوں گے!

**یہودی ریاست:** چنانچہ "**جئنا بکم لفیفا**" کے منصوبے پر اس وقت بڑی سرگرمی سے عمل جاری ہے اور بڑی تیزی سے یہودیوں کو دور دراز سے لایا جا رہا ہے بڑی تیزی سے نئی بستیاں تعمیر کی جا رہی ہیں۔امید ہے کہ چند سالوں میں "**جئنا بکم**"

پر عمل درآمد کی تکمیل ہو جائے گی، واللہ اُعلم بالصواب!

تمام مفسرین نے "وعدہ الآخرہ" سے قیامت ہی کا معنیٰ مراد لیا ہے، کیونکہ یہ بات کسی کے تصور میں بھی نہیں آسکتی تھی کہ یہود کو ملنے والے تیسرے چانس پر دنیا بھر سے یہودیوں کا سمیٹا جانا شروع ہو جائے گا، حالانکہ "**اسکنوا الأرض**" اور "**جئنا بكم لفيفا**" خطاب صرف یہود کو ہے لیکن یہود کے ان ضمیروں کا مصداق بننے کی کوئی عملی صورت ممکن نہیں تھی، لیکن جب تیسرے چانس کا وقت آیا، تو یہود کا عملاً سمیٹا جانا شروع ہو گیا، تو اب ضمیروں کو اپنے مرجع سے ہٹانے کی ضرورت نہیں رہی۔ حدیث شریف میں یہود سے قرب قیامت میں ایک جنگ کا ذکر ہے: حضرت ابوہریرۃؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: «**لاَ تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى تُقَاتِلُوا الْيَهُودَ حَتَّى يَقُولَ الْحَجَرُ وَرَاءَهُ الْيَهُودِيُّ يَا مُسْلِمُ، هَذَا يَهُودِيٌّ وَرَائِي فَاقْتُلْهُ**» ترجمہ: قیامت قائم نہیں ہو گی، حتیٰ کہ مسلمان یہود سے جنگ کریں گے اور مسلمان ان کو قتل کریں گے، یہاں تک کہ یہودی پتھر اور درخت کے پیچھے چھپے گا اور پتھر اور درخت کہے گا اے مسلم! اے اللہ کے بندے یہ یہودی میرے پیچھے چھپا ہے، آؤ اور اسے قتل کر دو!

گویا احادیث سے یہ تو معلوم تھا کہ مستقبل میں یہود سے ایک جنگ پیش آئے گی، لیکن یہ بات کسی کے تصور میں نہیں تھی کہ دنیا بھر میں بکھرے ہوئے یہودیوں کو سمیٹ کر پہلے یکجا جائے گا پھر ان کو ظلم و وحشت کے میدان میں کھیل کھیلنے کا موقعہ دیا جائے گا، حتی کہ ان کا امام المسیح الدجال الأعور بھی ان سے آملے گا اور زمین فساد کی آماجگاہ بن جائے گا اور مسلمانوں پر عرصۂ حیات تنگ ہو جائے گا، دریائے اردن کے ساحل پر مسلمانوں کی یہود سے جنگ جاری ہو گی، جب دجال یہود کی مدد کے لیے پہنچ جائے گا، تب حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام آسمانوں سے نزول فرمائیں گے اور دجال کو قتل کریں گے دجال کے قتل ہوتے ہی یہود کو شکست ہو جائے گی اور یہود کا نام ونشان صفحۂ ہستی سے مٹ جائے گا، لہذا دنیا سے فساد بھی مٹ جائے گا۔ [ظہورِ مہدی اور فتنۂ دجال، ص ۱۵۵۔۱۵۹]

**تاریخی مغلوب یہودی فلسطین میں اب غالب کیوں؟** سورۃ الاسراء کے ان آیات کی تفسیر حضرت مولانا سرفراز خان صفدر صاحب رحمہ اللہ اپنے دروسی تفسیر "ذخیرۃ الجنان" میں کچھ اس طرح فرماتے ہیں:

**قیامت سے پہلے یہودی ایک جگہ جمع ہوں گے:** اکثر مفسرین کرامؒ اس کی تفسیر کرتے ہیں کہ قیامت والے دن تم سب کو اکٹھا کریں گے حساب کے لیے جزاء کے لیے۔ لیکن حافظ ابن کثیرؒ جو بڑے چوٹی کے بزرگ بھی ہیں، مفسر اور مؤرخ بھی ہیں اور محدث بھی ہیں۔ وہ اور کچھ حضرات اس کا یہ مفہوم بیان کرتے ہیں کہ اب تم دنیا میں جہاں چاہو رہو اور جب قیامت قریب ہو گی، تو ہم تم سب کو اکٹھا کریں گے۔ آج سے تقریبا ساٹھ پینسٹھ سال پہلے کی بات ہے جب ہم استاذ مولانا عبدالقدیر خان صاحبؒ کے پاس مشکوۃ پڑھتے تھے، تو حدیث پڑھی: **تقاتلونكم اليهود** کہ یہودی تمہارے ساتھ لڑیں گے۔ تو ہم بڑے حیران ہوئے کہ یہودی ہمارے ساتھ کیسے لڑیں گے؟ کیونکہ اس وقت یہودیوں کی تعداد چھ سات ہزار سے زیادہ نہیں تھی، تو یہ چھ سات ہزار یتیم مسلمانوں کے ساتھ کیا لڑیں گے؟ اور روایت بخاری شریف اور مسلم کی ہے کہ یہود تمہارے ساتھ لڑیں گے **تقاتلونكم اليهود** اور تم یہودیوں کے ساتھ لڑو گے۔ تو ہم نے حضرت سے پوچھا کہ حضرت! یہ چھ سات ہزار یتیم بے چارے مسلمانوں کے ساتھ کیا لڑیں گے؟ پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام جیسے پیغمبر ان کے مقابلے میں ہوں گے، مقابلے میں کوئی بندہ تو ہونا چاہیے، ان یتیموں کے ساتھ، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا لڑنا توان کی توہین ہے۔ تو حضرت نے اتنے لفظ فرمائے کہ چیونٹی جب مرنے پہ آتی ہے تو اس کو پَر لگ جاتے ہیں، جب ان کی ہلاکت کا وقت آئے گا، تو اس وقت یہ خاصی قوت والے

بن جائیں گے۔ اس وقت یہود کی آبادی اسیّ لاکھ ہے اور اخبارات میں تم نے پڑھا ہو گا کہ روس سے مزید دس لاکھ یہودی اسرائیل بھیجے جا رہے ہیں۔ دس لاکھ یہودیوں نے کہا کہ ہم آنا چاہتے ہیں اور انہوں نے منظوری دے دی ہیں، تو افرادی اعتبار سے ایک کروڑ کے قریب یہودی ہو چکے ہیں اور اسلحہ کے لحاظ سے دوسرے تیسرے نمبر پر ہیں اور ان کے آس پاس تیرہ کروڑ مسلمان ہیں ان کو وہ کچھ نہیں سمجھتے کہ یہ بھی کوئی چیز ہیں۔ بس وہ وقت بالکل قریب آگیا ہے یوں سمجھو کہ سر پر آگیا ہے۔
پھر حدیث پاک میں یہ بھی آتا ہے کہ جب تم یہود کے ساتھ لڑو گے اور یہودی درختوں اور پتھروں کے پیچھے چھپیں گے تو وہ بھی ان کو پناہ نہیں دیں گے، بول کر کہیں گے کہ ہمارے پیچھے یہودی چھپا ہوا ہے۔ پتھر بولیں گے اے غازی! **خلفی اليهودی** میرے پیچھے یہودی ہے۔ درخت بولے گا **خلفی اليهودی** میرے پیچھے یہودی ہے۔ ایک درخت نہیں بولے گا جس کا نام ہے غرقد۔ **فانها من شجر اليهود** مسلم شریف کی روایت ہے اور مسلمان یہودیوں کو چن چن کر ماریں گے اور ختم کریں گے۔ وہ وقت بالکل قریب آرہا ہے۔ [ذخیرۃ الجنان فی فہم القرآن، مولانا سرفراز صفدر صاحبؒ، ج ۱۱ ص ۴۵۹۔ ۴۶۰]

**فصل چہارم: ظہورِ مہدی سے پہلے علاماتِ زمانیہ کا تعارف: مولانا سید حسین احمد مدنیؒ کے کلام کی روشنی میں:**

**عَنْ سَعِيدِ بْنِ سَمْعَانَ، قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ يُحَدِّثُ أَبَا قَتَادَةَ، أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: «يُبَايَعُ رَجُلٌ بَيْنَ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ، وَلَنْ يَسْتَحِلَّ هَذَا الْبَيْتَ إِلَّا أَهْلُهُ، فَإِذَا اسْتَحَلُّوهُ فَلَا تَسْأَلْ عَنْ هَلَكَةِ الْعَرَبِ، ثُمَّ تَجِيءُ الْحَبَشَةُ فَتُخَرِّبُهُ خَرَابًا لَا يَعْمُرُ بَعْدَهُ أَبَدًا، وَهُمُ الَّذِينَ يَسْتَخْرِجُونَ كَنْزَهُ»**[1] [المستدرک، ج ۴ ص ۴۹۹، ۸۳۹۵][مصنف ابن ابی

---

[1] روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حقیقی مہدی کے ظہور سے پہلے ایک غیر حقیقی شخص مہدویت کا دعویٰ کرے گا، مگر تاریخِ اسلامی کے مختلف ادوار میں کئے گئے مہدویت کے غیر حقیقی دعوؤں کے برعکس یہ دعویٰ کعبہ اور بیت اللہ کے پاس ہو گا۔ اس حدیث میں بیان کیا گیا ہے کہ اس زمانے میں اس غیر حقیقی مہدی کے دعوئ مہدویت کے خلاف کاروائی کی جائے گی، جس میں حرمِ مکہ کی حد درجہ بے حرمتی کی جائے گی اور یوں پوری دنیا میں عربوں کی ہلاکت کے لیے معنوی اسباب سامنے آنے شروع ہو جائیں گے، جس کے بعد پھر ہلاکت کے ظاہری اسباب جلدی آئیں گے۔
غیر حقیقی مہدی سے متعلق احادیث کا عصر حاضر کے تناظر میں دیکھا جائے، تو ۲۰ نومبر ۱۹۷۹ء/یکم محرم ۱۴۰۰ھ کو نمازِ فجر میں وقوع پذیر ہونے والا واقعہ فوراً ذہن میں آتا ہے۔ ذیل میں یہ واقعہ مختصراً ذکر کیا جاتا ہے اور اس کے بعد احادیث میں اسکی متعلقہ تشریحات پیش کی جائیں گی:
**ا محرم ۱۴۰۰ ہجری بمطابق نومبر ۱۹۷۹ کا واقعۂ حرم اور مذکورہ بالا حدیث:** سعودی عرب کے شہر میں دعوت کے شعبہ سے متعلق "جهيمان العتيبي" ۱۶ ستمبر ۱۹۳۶ء/۱۳۵۵ھ کو سعودی عرب کے "ساجر" شہر میں پیدا ہوا، ابتدائی تعلیم جامعہ اُم القری مکہ مکرمہ میں حاصل کی اور ۱۸ ماہ تک "الحرس الوطني السعودي" میں بطورِ ملازم کام کیا۔ اس کے بعد مدینہ منورہ جا کر شیخ عبد العزیز بن باز کے ایک شاگرد محمد بن عبد اللہ القحطانی کی بہن سے شادی کی۔ جہیمان العتیبی سعودی کے رضاکار خدام میں بطورِ "داعی" خدمات سرانجام دیتا تھا، تاہم اپنے بعض متشدد نظریات کی وجہ سے پہلے سے حکومت کی نظروں میں مشکوک تھا۔ مختلف مواقع میں کتابوں کی نشرواشاعت کر کے حجاج اور عام لوگوں میں تقسیم کرتا تھا۔ جہیمان کی شیخ عبد اللہ بن باز اور دیگر اہلِ علم کے ساتھ خاصی عقیدت تھی، جس کتاب کی طباعت کرتا تھا، تو پہلے شیخ عبد اللہ بن باز کو سناتا تھا، اگر وہ اجازت دیتے، تو اس کے بعد طباعت کرتا تھا۔ تاہم حکومتِ وقت کے بارے میں اس کا نظریہ اس وقت کے دیگر حکومتی مخالفین کی طرح نہیں تھا، لیکن غلو فی الدین اور مزاج میں تشدد کی وجہ سے اپنی طرح چند لوگوں کو اپنا ہم خیال بنانے میں کامیاب ہو گیا۔ صدی میں مجدد کے نظریے نے جہیمان کے دل میں بھی یہی خیال بسایا کہ اس صدی کا عظیم کام خلافتِ مہدی ہے، جس کے لیے بطورِ تمہید کام کرنے والا میں ہی ہوں گا۔ ظہورِ مہدی سے پہلے علاماتِ زمانیہ، مکانیہ، تکوینیہ، شرعیہ اور سیاسیہ وغیرہ کے بارے میں زیادہ علم نہیں تھا، اس وجہ سے اس کا خیال تھا

شیبہ، رقم: ۳۷۲۴۴، ج ۷ ص ۴۶۲] ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابو قتادہؓ سے سنا وہ کہہ رہے تھے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ رکن اور مقام کے درمیان بیعت کی جائے گی اور بیت اللہ کی حرمت وہیں کے لوگ پامال کریں گے اور جب یہ پامالی ہو گی، تو اس وقت اہل عرب کی ہمہ گیر ہلاکت ہو گی بعد ازاں حبشی قوم چڑھائی کرے گی اور کعبۃ اللہ کو بالکل ویران کر دے گی اس ویرانی کے بعد یہ کبھی آباد نہ ہو گا یہی حبشی اس خزانہ کو نکال کر لے جائیں گے۔

عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ بْنِ الْقِبْطِيَّةِ، قَالَ: دَخَلَ الْحَارِثُ بْنُ أَبِي رَبِيعَةَ، وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ صَفْوَانَ وَأَنَا مَعَهُمَا عَلَى أُمِّ سَلَمَةَ ، فَسَأَلَاهَا عَنِ ﷺ يَقُولُ: «يَعُوذُ عَائِذٌ بِالْحَرَمِ، فَيُبْعَثُ إِلَيْهِ بِجَيْشٍ فَإِذَا كَانُوا بِبَيْدَاءَ مِنَ الْأَرْضِ يُخْسَفُ بِهِمْ» فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ كَيْفَ بِمَنْ يَخْرُجُ كَارِهًا؟ قَالَ: «يُخْسَفُ بِهِ مَعَهُمْ، وَلَكِنَّهُ يُبْعَثُ عَلَى نِيَّتِهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ» ثُمَّ قَالَتْ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «يَعُوذُ عَائِذٌ بِالْبَيْتِ»هَذَا حَدِيثٌ صَحِيحُ الْإِسْنَادِ عَلَى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ، وَلَمْ يُخْرِجَاهُ "[المستدرک، رقم: ۸۳۲۱، ج ۴ ص ۴۷۵]

عَنْ يُوسُفَ بْنِ مَاهَكَ، أَخْبَرَنِي عَبْدُ اللهِ بْنُ صَفْوَانَ، عَنْ أُمِّ الْمُؤْمِنِينَ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَالَ: «سَيَعُوذُ بِهَذَا الْبَيْتِ - يَعْنِي الْكَعْبَةَ - قَوْمٌ لَيْسَتْ لَهُمْ مَنَعَةٌ، وَلَا عَدَدٌ وَلَا عُدَّةٌ، يُبْعَثُ إِلَيْهِمْ جَيْشٌ، حَتَّى إِذَا كَانُوا بِبَيْدَاءَ مِنَ الْأَرْضِ خُسِفَ بِهِمْ»، قَالَ يُوسُفُ: وَأَهْلُ الشَّأْمِ يَوْمَئِذٍ يَسِيرُونَ إِلَى مَكَّةَ، فَقَالَ عَبْدُ اللهِ بْنُ صَفْوَانَ: أَمَا وَاللهِ مَا هُوَ بِهَذَا الْجَيْشِ ترجمہ: یوسف بن ماہک سے روایت ہے کہ مجھے عبداللہ بن صفوان نے بتایا کہ ام المومنین حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اس گھر یعنی بیت اللہ میں ایک ایسی قوم پناہ لے گی، جن کے پاس اپنی حفاظت کے لیے نہ کوئی دفاعی ساز و سامان ہو گا، نہ زیادہ تعداد اور نہ ہی لڑائی کے لیے تیاری کا انتظام۔ ان کے خلاف ایک لشکر بھیجا جائے گا، جب وہ مدینہ کے بیداء نامی جگہ پہنچ جائیں گے، تو اللہ تعالیٰ انہیں زمین میں دھنسا دیں گے۔ راوی حدیث حضرت یوسف فرمایا تے ہیں: کہ اس زمانے میں اہل شام مکہ کی جانب آ رہے تھے تو عبداللہ بن صفوان نے کہا: خدا کی قسم! یہ وہ لشکر نہیں ہے۔

عَبْدُ اللهِ بْنُ صَفْوَانَ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الزُّبَيْرِ، أَنَّ عَائِشَةَ، قَالَتْ: عَبَثَ رَسُولُ اللهِ ﷺ فِي مَنَامِهِ، فَقُلْنَا: يَا

---

کہ ظہورِ مہدی میں اسباب کا عمل دخل زیادہ ہے، اس لیے اسباب کی تیاری میں اسلحہ اور خوراک جمع کر کے ظہورِ مہدی کے لیے اپنے سالے محمد بن عبداللہ القحطانی کو منتخب کیا، اس کے بارے میں لوگوں کے خوابوں اور دیگر مبشرات، اخلاق، سیرت اور دیگر خوبیوں کی وجہ سے جہیمان کے ماننے والوں کا اس کے بارے میں مہدی کا نظریہ راسخ ہو گیا تھا۔ [دیکھئے: وکی پیڈیا، واقعۃ جہیمان۔ اور المعرفہ ڈاٹ کام] احادیثِ نبویہ میں عمق نہ ہونے اور مہدی کے بارے میں تحقیق نہ کرنے کی وجہ سے جہاں ایک طرف حرم شریف میں خونریزی کی فضا پیدا کر کے حرم کی بے حرمتی کا واقعہ پیش آیا، وہیں اپنے ساتھ دوسروں کو بھی گمراہ کر کے حرم شریف میں عین نماز کے وقت اتنا انتشار پھیلا دیا، جو عالمِ اسلام کا ایک بڑا واقعہ بن کر سامنے آیا۔ اس صورت حال میں اگر ہم اس حدیث پر نظر دوڑائیں کہ "ایک آدمی کی بیعت کی جائے گی، اس دوران بیت اللہ کی ہتکِ عزت اپنے ہی لوگوں سے سرزد ہو جائے گی، کوئی اور اس کی بے حرمتی نہیں کرے گا، اس کے بعد عربوں کی جلد ہلاکت کے بارے میں سوال نہ کرنا" اس حدیث کے تناظر میں اگر اس واقعے کو دیکھا جائے اور تاریخ اسلام کا مطالعہ کیا جائے، تو بیت اللہ کی ہتک کا ارتکاب پہلی بار حجاج بن یوسف نے اس وقت کیا، جب حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کے خلاف لشکر کشی کر کے انہیں حرم میں پناہ لینی پڑی اور وہاں پر بھی انہیں پناہ نہ دی گئی، بلکہ سولی پر لٹکایا گیا، اس میں بھی اپنے ہی مسلمان حاکموں نے حکومت لینے کی خاطر بیت اللہ پر چڑھائی کر کے بیت اللہ کی بے حرمتی کر ڈالی۔

**رَسُولَ اللهِ صَنَعْتَ شَيْئًا فِي مَنَامِكَ لَمْ تَكُنْ تَفْعَلُهُ، فَقَالَ: «الْعَجَبُ إِنَّ نَاسًا مِنْ أُمَّتِي يَؤُمُّونَ بِالْبَيْتِ بِرَجُلٍ مِنْ قُرَيْشٍ، قَدْ لَجَأَ بِالْبَيْتِ، حَتَّى إِذَا كَانُوا بِالْبَيْدَاءِ خُسِفَ بِهِمْ»، فَقُلْنَا: يَا رَسُولَ اللهِ إِنَّ الطَّرِيقَ قَدْ يَجْمَعُ النَّاسَ، قَالَ: «نَعَمْ، فِيهِمُ الْمُسْتَبْصِرُ وَالْمَجْبُورُ وَابْنُ السَّبِيلِ، يَهْلِكُونَ مَهْلَكًا وَاحِدًا، وَيَصْدُرُونَ مَصَادِرَ شَتَّى، يَبْعَثُهُمُ اللهُ عَلَى نِيَّاتِهِمْ»** [1] [ صحیح مسلم، کتاب الفتن، باب الخسف بالجیش الذی یوم البیت، رقم: ۲۸۸۴]

---

[1] مذکورہ بالا احادیث کا حاصل یہ ہوا کہ ظہورِ مہدی سے پہلے عربوں کی ہلاکت اس وقت شروع ہوگی، جب عرب کعبہ کی بے حرمتی کا ارتکاب کریں گے اور جب امام مہدی کا ظہور ہوگا، تو اس کی مخالفت کرنے والے لشکر کو مکمل طور پر زمین میں دھنسا دیا جائے گا، چنانچہ یہی دونوں واقعات ایک روایت میں یکجا ذکر کیے گئے ہیں: **حدثنا الوليد بن مسلم، عن صدقة بن خالد، عن عبد الرحمن بن حميد، عن مجاهد، عن تبيع، قال: «سيعوذ بمكة عائذ فيقتل، ثم يمكث الناس برهة من دهرهم، ثم يعوذ عائذ آخر، فإن أدركته فلا تغزونه، فإنه جيش الخسف»** **ترجمہ وتشریح**: اس روایت میں نبی کریم ﷺ نے قربِ ظہورِ مہدی کی ایک بڑی علامت یہ بیان فرمائی ہے کہ حقیقی مہدی کے ظہور سے کچھ عرصہ پہلے ایک شخص ظاہر ہوگا، جو فوراً قتل ہوگا، کچھ عرصہ بعد ایک دوسرا شخص ظاہر ہوگا، اس دوسرے شخص کی مخالفت اور اس کے خلاف کاروائی سے گریز کرنی چاہیے، کیونکہ یہ لشکر (مہدی مخالف) زمین میں دھنس جانے والوں میں سے ہوگا۔
اس روایت کی سند میں "تبیع" راوی کے علاوہ تمام رجال صحیح ہیں، جب کہ یہ روایت مسلم اور دیگر کتب صحاح کی روایات میں معنی کے اعتبار سے مؤید ہے، اس لیے اس روایت کی صحت میں شبہ نہیں، ہاں البتہ تبیع نامی راوی اہل کتاب سے اخذ روایت کرتا تھا، تاہم اس کی مویدات ہونے کی وجہ سے درجۂ حسن سے یہ روایت کم نہیں۔[الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۹۳۵، ج ۱ ص ۳۲۷] اس روایت کے بلاغی نکات کی وضاحت سے جہاں حدیث مبارک کی سندی حیثیت کے علاوہ متن کی صحت پر بھی دلیل ملتی ہے، وہیں حقیقی اور غیر حقیقی مہدویت کا دعویٰ کرنے والوں کی باتوں میں فرق اور وقت کا اندازہ بھی معلوم ہوتا ہے۔ چنانچہ اس پہلے جملے میں "**سيعوذ بمكة عائذ**" میں "مکہ" کو مقدم ذکر کرنے میں یہ نکتہ ملتا ہے کہ مدعئ مہدویت صرف مکہ کی طرف آئے گا اور اس آنے سے پہلے اعلانِ مہدویت کے لیے کسی قسم کی سابقہ تیاری نہیں کی ہوگی اور نہ ہی پہلے سے باقاعدہ کسی نشانی کی تیاری فوجی دستہ کی مدد اور معاونین پر بھروسا ہوگا، اس وجہ سے شاید عائذ کہہ کر خالص پناہ گزین کا عنصر ظاہر کرکے جار مجرور یعنی "بمكة" کو فاعل یعنی "عائذ" پر مقدم کر دیا اور اسی خاطر "اسم فاعل" بغیر صیغہ مبالغہ کے، ذکر کرکے یہ اشارہ کر دیا، کہ حقیقی مہدی کے ظہور سے پہلے دعوئ مہدویت کرنے والے اپنے دعویٰ میں صادق نہیں ہوں گے، بلکہ ظہورِ مہدی صرف ایک بار متحقق ہوگا، جب کہ دیگر الفاظِ مترادفہ کی بجائے عائذ کا صیغہ منتخب کرکے "عائذ" سے مفہوم والے معنی کی طرف اشارہ فرمادیا کہ مہدی اور اس کی جماعت کسی مضبوط پناہ گاہ، قلعہ اور ایک بڑے متوقع خطرے سے نمٹنے کے لیے نہتے بغیر اسلحے کے غیر متحقق کام کے حصول کے لیے کہیں بھاگ کر نہیں آئے، جیسا کہ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ خلافت کے اختتام پر حجاج بن یوسف سے پناہ لینے کعبہ تشریف لائے تھے، اسی طرح "عائذ" کے معنی میں غربت اور اجنبیت کا ظاہری عنصر اس طرف واضح غمازی کرتا ہے کہ عبداللہ بن زبیرؓ تو حرم کے باسی اور وہیں کافی عرصہ تک خلافت کرنے والے باقاعدہ خلیفۂ منتخب تھے، جب کہ یہ شخص عائذ اس نوعیت کا غیر متوقع، غریب اور اجنبی آدمی ہوگا۔
"فيقتل" میں فاء عطف غیر متراخی کے لیے آتا ہے، جس کا معنیٰ ہے کہ غیر حقیقی مدعئ مہدویت بہت جلد قتل ہو جائے گا، یہی وجہ ہے کہ ۱۴۰۰ ہجری محرم کی یکم تاریخ کو کعبہ میں نمازِ فجر میں رونما ہونے والا شخص بہت جلد دو، تین دن میں قتل ہوا، جب کہ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ جلد قتل نہیں ہوئے تھے، بلکہ خلافت کا ایک طویل عرصہ گزرنے کے بعد شہید ہوئے۔ اس جملے میں "ثم" کا لفظ تراخی کا معنیٰ ظاہر کرکے یہ نشاندہی کرتا ہے کہ پہلے شخص کے بعد لوگ کافی عرصہ تک مہدئ برحق کے منتظر رہیں گے، اسی لیے "يمكث" کا لفظ "ثم" کے بعد لا کر اس

حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے خواب میں کچھ ایسے افعال سر انجام دیئے، جو اس سے پہلے کبھی ہم نے آپ ﷺ کو کرتے نہیں دیکھا۔ پوچھنے پر آپ ﷺ نے فرمایا: میری امت کے چند لوگ بیت اللہ میں آئے ہوئے ایک قریشی آدمی کے خلاف لشکر جمع کرکے کعبہ پر چڑھائی کی نیت سے جائیں گے جب مدینہ کے قریب بیداء نامی جگہ پر پہنچ جائیں گے تو اول تا آخر انہیں زمین میں دھنسا دیا جائے گا، تو میں نے پوچھا: اے اللہ کے رسول ﷺ! راستے میں مختلف لوگ اکھٹے ہوتے ہیں، تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ہاں ان میں عام راہ گیر، مجبور، مسافر اور دیگر لوگ بھی اکھٹے ہلاک ہوں گے، لیکن روزِ محشر انہیں اپنی اپنی نیتوں کے مطابق مختلف جگہوں سے اٹھایا جائے گا۔

**فصل پنجم: حضرت مولانا بدرِ عالم میرٹھیؒ کے کلام کی روشنی میں روم و مسلمانوں کی صلح اور ظہورِ مہدی:**

**عن أبي أمامة مرفوعاً قال "ستكون بينكم وبين الروم أربع هدن![1] يوم الرابعة على يد رجل من آل**

---

طرف اشارہ فرمادیا کہ یہ انتظار اہل علم کی نظر میں ایک مرغوب چیز کے ظہور کے لیے انتظار کی مانند ہوگا، جیسا کہ پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ ہر طرف ظلم و جبر پھیلا ہوگا، جس سے نجات کے لیے لوگ منتظر رہیں گے، ایسے ہی "الناس" معرّف باللام ذکر کرکے تمام مذاہب و فرق کے لوگوں کی جانب سے اس نظام استبداد کے خلاف ہونے کی طرف اشارہ معلوم ہوتا ہے، اسی وجہ سے "الناس" کے بجائے "قوم، جماعۃ، امۃ" وغیرہ دیگر الفاظ ذکر نہیں کیے گئے جب کہ "الناس" کو فعل "یمکث" پر مقدم نہ کرنے میں یہ مفہوم ملتا ہے کہ لوگوں کی جانب سے دلی خواہش بار بار اس نظام کے خلاف ابھرتی ہوگی، مگر تکوینی طور پر انہیں انتظار پر رغبت کے لیے ظہورِ مہدی کو مؤخر کیا جائے گا۔

**"برهة من دهرهم"** سرسری نظر میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ عام طور پر عمرِ کہولت ہی پختگی، معاملات کی تہہ تک پہنچانے، سنجیدگی کے حصول اور مختلف ادوار کے آنے جانے کی وجہ سے لوگوں کے طبائع میں بنیادی عمل دخل کار فرما ہونے کا عرصہ شمار کیا جاتا ہے۔ "برهۃ" کو نکرہ ذکر کرکے شاید چالیس سالہ عرصہ کی تکمیل میں کمی کی طرف اشارہ ہے، جب کہ **"دهرهم"** کہہ کر یہ اشارہ فرمادیا کہ پہلی بار کعبہ میں مہدویت کا دعویٰ کرنے والوں کا زمانہ پانے والے لوگ دوسرے حقیقی مہدی کے دور کو بھی پالیں گے۔ **"ثم يعوذ آخر"** کہہ کر فرمایا کہ دونوں زمانوں میں دورانیہ تھوڑے عرصے کا نہیں ہوگا، بلکہ خاصہ لمبا عرصہ لگے گا۔ واضح رہے کہ یہاں دوبارہ "عائذ" مکرر ذکر نہیں کیا، بلکہ "یعوذ آخر" کہہ کر اشارہ کیا کہ دونوں دعویٰ خلافت میں کافی حد تک مشابہت ہوگی، اسی لیے شاید ضمیر فاعل مستتر پر اکتفاء فرمایا اور "بمکۃ" دوسرے جملے میں ذکر نہ کرنے میں اشارہ فرمایا کہ پہلا مدعی مہدویت ہدایتِ ربانی اور توکل علی اللہ کا حامل نہیں ہوگا، بلکہ اسباب اور باقاعدہ مستقل منصوبہ بندی اور لوگوں کے مجبور کرنے کے نتیجے میں خلافت کے دعوی دار کے طور پر ظاہر ہوگا، اسی لیے اس کا مقصود مسجد حرام ہوگا، کعبہ مبارکہ نہیں، جب کہ حقیقی مہدی بغیر اسباب محض کعبہ کا قاصد ہو کر لوگوں کے مقرر کرنے سے نہ چاہتے ہوئے بیعت کرے گا۔ **"فان ادركته فلا تغزونه فانه جيش الخسف"** تین ضمائر متصلہ مکرر لا کر جوامع الکلم اور بلاغت کی وجوہ استخدام کی طرف اشارہ ملتا ہے، جب کہ پہلی ضمیر سے مراد وہ زمانہ ہے جس میں بیعت مکمل ہوگی، دوسری ضمیر سے "مہدی" کے پانے کی طرف اشارہ ہے، جب کہ تیسری ضمیر میں مہدی کے خلاف لشکر کشی کرنے والوں کے انجامِ بد کی طرف اشارہ کیا گیا ہے، یعنی اگر اے مخاطب! تم دوسرے شخص کی بیعت کا زمانہ پاؤ، تو کم از کم اس کے مخالف لشکر میں سے مت شامل ہو۔

[1] دین و دنیا کی کامیابی قرآن مجید کی تعلیمات اور نبی کریم ﷺ کی احادیث میں مضمر ہے، شرعی احکام کی پیروی اور وقتی احوال میں ربانی اشارات کے مطابق عمل ہی امت کو مسائل کے بھنور سے نکال سکتا ہے۔ کیونکہ کامل شریعت ایمان و اسلام، احسان اور علامات قیامت ہی ہے، جیسا کہ حدیثِ جبرئیل میں اس کی وضاحت ہے۔ چنانچہ گذشتہ ۴۰ سالہ کفری یلغار نے پوری اسلامی دنیا کو مکمل طور پر اپنی لپیٹ میں لے لیا، جس کے

هارون، يدوم سبع سنين، قيل: يا رسول الله من إمام الناس يومئذ؟ قال: من ولدي ابن أربعين سنة، كأن وجهه كوكب دري، في خده الأيمن خال أسود، عليه عباءتان قطوانيتان، كأنه من رجال بني إسرائيل، يملك عشرين سنة يستخرج الكنوز ويفتح مدائن الشرك."[کنزالعمال ج۱۴ ص۲۶۸، حدیث نمبر۳۸۶۸۰] ابوامامہؓ روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تمہارے اور روم کے درمیان چار مرتبہ صلح ہو گی۔ چوتھی صلح ایسے شخص کے ہاتھ پر ہو گی جو آل ہارون سے ہو گا اور یہ صلح سات سال تک برابر قائم رہے گی۔ رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گیا کہ اس وقت مسلمانوں کا امام کون شخص ہو گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا وہ شخص میری اولاد میں سے ہو گا جس کی عمر چالیس سال کی ہو گی۔ اس کا چہرہ ستارہ کی طرح چمکدار اس کے دائیں رخسار پر سیاہ تل ہو گا اور دو قطوانی عبائیں پہنے ہو گا۔ بالکل ایسا معلوم ہو گا جیسا بنی اسرائیل کا شخص، وہ بیس سال حکومت کرے گا۔ زمین سے خزانوں کو نکالے گا اور مشرکین کے شہروں کو فتح کرے گا۔[1]

---

خلاف عرب و عجم کے مخلص مسلمانوں نے ایڑی چوٹی کا زور لگایا اور امارت اسلامی افغانستان کی بنیاد رکھی، جس کو کفری یلغار نے پاؤں تلے روند لیا۔ عراق کے خلاف جزیرۃ العرب میں کفری افواج کو اسلامی ممالک نے اکٹھا کر کے منظم کیا اور اب عرب بہار کے نام پر کفری افواج کی نظریں بلادالحرمین سے آگے اب حرمین شریفین پر جمی ہوئی ہیں۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم ان احوال کو احادیث کے تناظر میں دیکھ لیں اور آئندہ کا لائحہ عمل ابھی سے ان نصوص کی روشنی میں طے کر لیں۔ اور اس کے لیے اعمال کی تیاری، افعال کی درستگی، ہجرت و نصرت کے اصول، ترغیب و ترہیب کے مبادی اور ذکر و تلاوت کے زمزمے جاری رکھیں۔

[1] اسی ۸۰ اور نوے ۹۰ کی دہائی کے واقعات: مشرق اور مغرب کے درمیان یہ جنگی تعاون پہلی بار روس کے خلاف افغانستان کی جنگ کے دوران سامنے آیا، چنانچہ جب سوویت یونین نے افغانستان میں اپنی افواج اتاریں، تو ان کے خلاف مسلم امہ اور امریکہ و یورپ متفق ہو کر لڑے اور فتح حاصل کی۔ مگر مغربی ممالک نے اپنے مضبوط حلیف سوویت یونین کی شکست کے بعد قوی مدِ مقابل موجود نہ ہونے کی وجہ سے دنیا پر تنِ تنہا اپنی اجارہ داری کا اعلان کیا۔ اور اپنے بعض عرب حلفاء کے ذریعے پہلے تو عراق کو کویت پر حملے کی شہ دی، مگر اس بہانے جزیرۃ العرب میں آمد کے ذریعے اپنے اقتصادی و معاشی قدم جمانے کے بعد سیاسی اور عسکری قدم جمانے کی بھی ٹھان لی۔ اس کے خلاف مسلم امت میں علمائے حق نے آواز بلند کی اور الولاء والبراء کا عقیدہ پہلی بار سامنے آیا۔ سعودی عرب میں ۱۹۷۸ کی جہیمان تحریک کے بعد الصحوۃ الاسلامیۃ مہم شروع ہوئی تھی، اور کئی علمائے کرام نے "أخرجوا اليهود والنصارىٰ من جزيرة العرب" کا نعرہ بلند کیا کہ جزیرۃ العرب سے یہود و نصاریٰ کو نکالو، مگر ان علمائے کرام کو قید و بند کا نشانہ بنایا گیا۔ اسی دوران جزیرۃ العرب میں عمل دخل کے ذریعے پہلے عراق کو، اور پھر رفتہ رفتہ دیگر ممالک کو داخلی انتشار کی طرف دھکیل دیا گیا۔

**حدیث ستصالحون الروم کی ممکنہ تطبیق:** ۱۹۷۸ء میں روس نے افغانستان پر چڑھائی کی۔ تو وہاں کے مقامی مجاہدین، علمائے کرام اور صوفیائے عظام نے مل کر روس کے خلاف اعلانِ جہاد کیا، اور مسلمان جوق در جوق قریبی اسلامی ممالک کی طرف جہاد کرنے لگے۔ دو سالہ جہاد کے بعد امریکہ، یورپ اور روس مخالف قوتوں نے سعودی عرب اور دیگر عرب ممالک کو یہ بات سمجھا دی کہ روس کا حقیقی مقصد افغانستان نہیں، بلکہ افغانستان کے بعد پاکستان کی بندرگاہوں پر قبضہ کر کے بحیرۂ عرب پر قبضہ جمانا ہے اور وہاں موجود امریکی کمپنیوں کی نگرانی میں نکلنے والے تیل پر قبضہ کرنا ہے اور پھر عرب ممالک کو اپنے تابع کرانا ہے، اس خطرے سے نمٹنے کے لیے عرب سربراہان نے مل کر اپنی عوام میں بالواسطہ طور پر روس کے خلاف جہاد کا نعرہ بلند کیا۔

**عن عوف بن مالك، قال: أتيت النبي صلى الله عليه وسلم في غزوة تبوك وهو في قبة من أدم، فقال:"اعدد ستا بين يدي الساعة: موتي، ثم فتح بيت المقدس، ثم موتان يأخذ فيكم كقعاص الغنم،**

چونکہ عرب ممالک میں ایک مضبوط جہادی سوچ فکرِ وہابیت کی شکل میں پہلے سے موجود تھی، جس کے استعمال کا مناسب وقت ان ممالک کے سربراہان کو اب مل گیا، چنانچہ انہوں نے جہاد میں جانے کے لیے باقاعدہ حکومتی سطح پر حوصلہ افزائی شروع کی۔اور پھر رفتہ رفتہ نجی سطح پر چندہ مہم بھی شروع ہوئی اور اس کے بعد حکومت نے بھی تعاون شروع کردیا، اس کے بعد امریکہ اور یورپ نے بھی روبرو کبھی بالواسطہ اور کبھی بلاواسطہ مدد شروع کی۔ بالآخر اقوام متحدہ میں اس مسئلے کو اٹھاکر روس نے امریکہ اوران کے ہمنوا طاقتوں کو موضعِ ملامت بھی ٹھہرایا، مگر روس کے اشتراکی نظام کی کشتی ڈوبنے کے قریب تھی، جس کا ناتواں سہارا اس وقت کا روسی صدر گورباچوف تھا، جس میں روسی اشتراکی نظام کو بچانے کی کوئی صلاحیت نہیں تھی۔

ان وجوہات کی بناپر افغان مجاہدین نے عرب مجاہدین کی خوب خاطر تواضع کی، ان کی امداد کو قبول کیا، اور اپنی دفاع اور روسی دشمن سے نمٹنے کی خاطر ان امور پر گہری نظر رکھی۔ خودداری اور اسلامی نظام کے حقیقی قیام کے لیے اسلامی ممالک اور ان کی عوام کی جانب سے بڑھا ہوا یہ ہاتھ قبول بھی کیا اور اس کا اعتراف بھی کرتے رہے۔تاہم یہ دعویٰ بالکل غلط ہے، کہ امریکہ اور یورپی ممالک نے ہی جنگ کی اور انہوں نے بذاتِ خود مجاہدین کے ساتھ اول تا آخر مدد کی اور اول تا آخر ان کی سرپرستی انجام دی۔ یہ دعویٰ حقیقت کے بالکل منافی ہے۔ہاں اتنا ضرور ہے کہ بالمعاوضہ اسلحہ دینے میں تعاون کرتے رہے، مجاہدین پر غیر ملکی دوروں کی اتنی زیادہ پابندیاں نہیں تھیں۔ ۱۹۸۸ء میں روسی افواج شکست کھاکر بھاگنے پر مجبور ہوگئیں، تو بعض ممالک کی مداخلت کی وجہ سے مجاہدین کی آپس میں لڑائیاں شروع ہوئیں۔اور مخلص مجاہدین ان جھگڑوں سے کنارہ کش ہوئے۔ ۱۹۹۲ء تک باہمی مشت گریبانی اور کئی انسانیت سوز واقعات کے بعد دینی مدارس کے طلبا اسلامی نظام کے قیام کے لیے اٹھ کھڑے ہوئے، خدائی مدد شامل ہوئی اور تھوڑے ہی عرصہ میں ملک کا اکثر حصہ ان کے زیرِ نگیں آگیا، مخلص مجاہدین اور معتمد اللہ والے افراد نے ان کا ساتھ دیا، مگر داخلی انتشار پھر بھی جاری تھا۔ ۱۹۹۵ء سے ۲۰۰۱ء تک افغانستان میں امارتِ اسلامی افغانستان کے نام سے ملا محمد عمر مجاہد رحمہ اللہ کی قیادت میں اسلامی نظام کا حقیقی خواب شرمندۂ تعبیر ہوا۔ مگر داخلی اور خارجی سطح پر دشمنوں کی کثرت اور معاونین کی قلت کی وجہ سے استحکام سے پہلے ہی چند واقعات نمودار ہوئے: ا۔ عرب مجاہدین میں عبداللہ عزام کے شاگرد اسامہ بن لادن نے جہادِ افغانستان کے بعد سعودی عرب میں قیام کیا، مگر وہاں کے حکمرانوں کو آپ کا وجود راست نہ آیا، کیونکہ اس زمانے میں صدام کے کویت پر حملہ کرنے کے نتیجے میں جزیرۃالعرب میں عیسائی اور یہودی افواج کا قیام شروع ہوا تھا، چنانچہ دیگر جلیل القدر شیوخ کی طرح شیخ اسامہ بن لادن نے بھی ان کی مخالفت کی، مگر سخت حالات کی وجہ سے افغانستان ہجرت کی۔ پھر سوڈان کا رخ کیا۔ اور بعد میں امارتِ اسلامی کے قیام کے بعد یہاں کے اسلامی نظام کے ماتحت زندگی گزارنے لگے۔

۲۔امریکہ نے اسامہ بن لادن کے خلاف افغانستان پر کئی بار میزائل داغنے اور پھر عالمی دہشت گرد قرار دیا۔ ۳۔اس کے جواب میں اسامہ بن لادن نے نیروبی اور دیگر امریکی سفارت خانوں پر حملے کیے۔ ۴۔اور اس کے بعد ورلڈ ٹریڈ سنٹر پر حملے ہونے کے بعد ان حملوں کی خوب ستائش کی، جب کہ ردعمل میں امریکہ نے یورپی، نیٹو اور نان نیٹو اقوام وافواج کو جمع کرکے افغانستان پر حملہ کیا۔ ۵۔ گیارہ ۱۱ سالہ جدوجہد کے بعد بالآخر امریکہ نے ایبٹ آباد صوبہ خیبر پختون خواہ میں ایک کاروائی کے دوران اسامہ بن لادن کو شہید کردیا۔ مغربی ممالک کی اس اسلام دشمنی اور عہد شکنی کے خلاف اسامہ بن لادن کا امریکی مفادات پر حملہ کرنا اور وڑلڈ ٹریڈ سنٹر پر حملوں کی ستائش کرنا رومی عیسائیوں یعنی امریکی اور یورپی افواج کے خلاف کاروائی کرنا درحقیقت کفر کے ساتھ کیے گئے جہادِ افغانستان کے دوران معاہدے کو توڑنا ہے۔

**ثم استفاضة المال حتى يعطى الرجل مائة دينار فيظل ساخطا، ثم فتنة لا يبقى بيت من العرب إلا دخلته، ثم هدنة تكون بينكم وبين بني الأصفر، فيغدرون فيأتونكم تحت ثمانين غاية، تحت كل غاية اثنا عشر ألفا"**[1] [رواہ البخاری ج ا ص ۴۵۰، باب ما یحذر من الغدر] عوف بن مالکؓ سے روایت ہے کہ غزوۂ تبوک میں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا آپ ﷺ چمڑے کے خیمہ میں تشریف فرما تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ قیامت سے پہلے چھ باتیں گن رکھو۔ سب سے پہلے میری وفات۔ پھر بیت المقدس کی فتح۔ پھر تم میں عام موت ظاہر ہو گی جس طرح کہ بکریوں میں وبائی مرض پھیل جائے (اور ان کی تباہی کا باعث بن جائے) پھر مال کی بہتات ہو گی۔ حتیٰ کہ ایک شخص کو سو سو دینار دیئے جائیں گے اور وہ خوش نہ ہو گا۔ پھر فتنہ وفساد پھیل پڑے گا اور عرب کا کوئی گھر اس سے باقی نہ رہے گا۔ پھر صلح کی زندگی ہو گی اور یہ تمہارے اور بنی الاصفر (رومی) کے درمیان قائم رہے گی۔ پھر وہ تم سے عہد شکنی کریں گے اور اسی جھنڈوں کے ساتھ تم پر چڑھائی کر دیں گے اور ہر جھنڈے کے نیچے بارہ ہزار کا لشکر ہو گا۔

اس حدیث میں قیامت سے قبل چھ علامات کا ذکر کیا گیا ہے۔ جن کی تعیین میں اگرچہ بہت کچھ اختلافات ہیں اور ان کے ابہام کی وجہ سے ہونے بھی چاہئیں۔ لیکن یہ کہنا بے جا نہ ہو گا کہ حدیث مذکور کے بعض الفاظ حضرت امام مہدی کے خروج کی علامات سے اتنے ملتے جلتے ہیں کہ اگر ان کو ادھر ہی اشارہ قرار دے دیا جائے تو ایک قریبی احتمال یہ بھی ہو سکتا ہے۔ اس لئے اس حدیث کو حضرت امام مہدی علیہ السلام کی بحث میں لکھ دیا گیا ہے۔ یہ لحاظ کئے بغیر کہ محقق ابن خلدون اور ان کے اذناب اس کے معتقد ہیں یا نہیں۔

تنبیہ: یہ بات قابل تنبیہ ہے کہ علماء کے نزدیک مفہوم عدد معتبر نہیں ہے۔ اس لئے مجھ کو اس بحث میں پڑنے کی ضرورت نہیں ہے کہ قیامت سے قبل اس کے ظہور کی چھ علامات ہیں یا بیش وکم۔ یہ وقت اور علامات کی حیثیت شمار کرنے سے مختلف ہو سکتی ہیں۔ ان کا کسی حیثیت سے چھ ہونا بھی ممکن ہے اور کسی لحاظ سے وہ کم اور زیادہ بھی ہو سکتی ہیں۔ ممکن ہے کہ وقتی لحاظ سے جن علامات کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہاں شمار کرایا ہے۔ ان کا عدد کسی خصوصیت پر مشتمل ہو۔ یہ بات صرف یہاں نہیں بلکہ دیگر حدیثوں کے موضوع میں بھی اگر آپ کے پیش نظر رہے تو بہت سی مشکلات کے لئے موجب حل ہو سکتی ہے۔ جیسا کہ فضل اعمال کی حدیثوں میں اختلاف ملتا ہے۔ اس کو پیچیدگیوں میں ڈال دیا گیا ہے۔ حالانکہ یہ اختلاف بھی صرف وقتی اور شخصی اختلاف کے لحاظ سے پیدا ہو جانا بہت قرین قیاس ہے۔ مگر کیا کہا جائے منطقی عادات نے ہمارے ذہنی ساخت کو بدل دیا ہے۔ ««چوں ندیدند حقیقت رہ افسانہ زدند»»

**عن ذي مخبر(هو ابن اخي النجاشي خادم رسول الله ﷺ)قال سمعت رسول الله ﷺيقول:« ستصالحون**

---

[1] علامہ ابن حجرؒ امام مہلبؒ سے نقل کرتے ہیں کہ کفار کا مسلمانوں سے دھوکا علاماتِ قیامت میں سے ہے۔ نبی کریم ﷺ کی اس پیشن گوئی میں سے کئی باتیں سامنے آتی ہیں۔ ابن المنیرؒ لکھتے ہیں: روم کے ساتھ صلح کی پیشن گوئی ابھی تک نہیں ہوئی، اور نہ ہی ہمیں یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ انہوں نے اتنی بڑی تعداد میں زمینی جنگ کی ہے، یقیناً یہ معاملہ ابھی آئندہ زمانے میں ہونے والا ہے اور اس میں نبی کریم ﷺ کی طرف سے مسلمانوں کے لیے کفار کی ایک بڑی تعداد کے باوجود جنگ میں فتح کی خوشخبری دینی مقصود ہے اور اس میں اس بات کی طرف بھی اشارہ ہے کہ زمانۂ نبوت میں مسلم فوج سے آخری زمانے کے مسلمانوں کی لشکر زیادہ ہوگا۔[فتح الباری، باب هل يعفى عن الذمي اذا سحر، ج٦ص٢٧٨]

**الروم صلحا آمنا، وتغزون أنتم وهم عدوا[1] من ورائكم»[2] فتنصرون، وتغنمون، وتسلمون، ثم ترجعون حتى تنزلوا بمرج ذي تلول، فيرفع رجل من أهل النصرانية الصليب،[3] فيقول: غلب**

---

[1] علامہ عبد المحسن بن العباد ایک درس میں اس حدیث کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں: رومی عیسائی اور مسلمان دونوں اپنے ایک مشترکہ دشمن کے خلاف لڑیں گے، اس سے یہ مراد نہیں کہ رومی عیسائی جہاد، اعلائے کلمۃ اللہ اور دینِ اسلام کی ترویج کے لیے لڑیں گے، کیونکہ عیسائی تو خود کفار ہیں، اور رسول اللہ ﷺ نے ایک مشرک سے کہا، کہ ہم کسی بھی مشرک سے دین کی سربلندی کے لیے مدد طلب نہیں کرتے، مگر چونکہ اس حدیث سے رومیوں اور مسلمانوں کی صلح سے معلوم ہوتا ہے کہ ان سے مدد طلب کرنا درست ہے، تو اس سے مراد یہ ہے کہ یہ دونوں کا مشترکہ مفاد ہوگا، جس کے حصول کے لیے اس دشمن کے خلاف دونوں لڑیں گے۔ قتال میں کفار سے مدد طلب کرنا اس حدیث سے ثابت نہیں ہوتا، کیونکہ اس میں ایک آنے والے معاملہ کے بارے میں خبر دینی ہے، جس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ جو کام مستقبل میں ہوگا، وہ جائز بھی ہو، بلکہ اس واقعے سے پہلے مسلمانوں کو خبردار کرنا مقصود ہے، نہ کہ شرعی جواز دینا مراد ہے۔[شرح سنن أبي داؤد للعباد، محاضرات في التسجيلات الصوتية، رقم التسجيل الصوتي: ۴۸۳، صفحہ ۸]

[2] «ستصالحون الروم صلحا آمنا، وتغزون أنتم وهم عدوا من ورائكم» **"تصالحون الروم صلحا آمنا حتى تغزوا أنتم وهم الترك وكرمان، فيفتح الله لكم** اس حدیث کے دیگر طرق سے معلوم ہوا کہ رومی عیسائیوں اور مسلمانوں نے ترک و کرمان یعنی روسی قبائل کے خلاف جہاد کر کے فتح حاصل کی۔[الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۱۳۷۵، ج۲ ص۴۸۹] اس کے بعد رومی عیسائیوں یعنی امریکہ ویورپ نے مسلمانوں پر اپنی اجارہ داری اور غیر شرعی امور کی پابندی، کفری صلیبی نظام کو بلند کرنے کا باقاعدہ اعلان کیا، تو اس کے خلاف اسامہ بن لادن نے صلیبی نظام کو چیلنج کیا اور ان پر حملے کیے، چنانچہ اسی نکتے کی طرف حدیث میں اشارہ کیا گیا: **فيقول قائل من الروم: غلب الصليب، ويقول قائل من المسلمين: بل الله غلب، ويتداولونها، وصليبهم من المسلمين غير بعيد، فيثور إليه رجل من المسلمين، فيدقه-** ۳۔رومی عیسائی یعنی امریکہ ویورپ کے عیسائی طاقتوں نے اسامہ بن لادن اور اس سے متاثر افراد کو دہشت گرد کا لقب دیا اور اسامہ بن لادن کو پکڑنے کے لیے افغانستان پر حملہ کیا، اس سے مخلص مسلمانوں نے اسلحہ لے کر جہاد کیا اور کفر کو ناکوں چنے چبوانے پر مجبور کیا اور خود شہادت کے عظیم مرتبے پر فائز ہوئے، جب کہ رومی عیسائی طاقتوں کا افغانستان پر حملہ کرنے سے مقصود یہ تھا کہ ان کے صلیبی نظام کو نقصان پہنچانے والے کو قتل کیا جائے، اس کو دس(۱۰) گیارہ(۱۱) سالہ محنت کے بعد قتل کیا گیا، چنانچہ اسی نکتے کی طرف حدیث میں اشارہ کیا گیا: **ويثورون إلى كاسر صليبهم، فيضربون عنقه، ويثور المسلمون إلى أسلحتهم فيقتتلون، فيكرم الله تلك العصابة بالشهادة-** رومی عیسائی طاقتوں کو جمع کرنے کے لیے امریکی صدر بش نے یورپی نیٹو اور نان نیٹو افواج کو اسی نکتے پر اکٹھا کیا کہ ہم نے تمہاری خاطر عربوں کی مدد کی، مگر عربوں نے ہم سے بے وفائی کر کے ہم پر حملے کیے، لہذا آپس کے اتحاد کے ذریعے ہی ان کو شکست دینا ممکن ہوگا، چنانچہ انہوں نے مل کر افغانستان پر حملہ کیا، اور یہ حملہ آگے جا کر شاید جنگ عظیم کا پیش خیمہ بنے گا، چنانچہ اسی نکتے کی طرف حدیث میں اشارہ کیا گیا ہے: **فيأتون ملكهم فيقولون: كفيناك جزيرة العرب، فيجتمعون للملحمة، فيأتون تحت ثمانين غاية، تحت كل غاية اثنا عشر ألفا"** [صحیح ابن حبان، رقم: ۶۷۰۹، ج۱۵ ص۱۰۳]

[3] ملا علی القاریؒ لکھتے ہیں: **("فيقول") أي: الرجل منهم ("غلب الصليب") أي: غلبنا ببركة الصليب، (فيغضب رجل من المسلمين")حيث نسب الغلبة لغير الحبيب** [مرقاۃ المفاتیح، باب الملاحم، رقم: ۵۴۲۸، ج۸ ص۳۴۱۹] ترجمہ: رومی عیسائیوں میں سے ایک آدمی کہے گا کہ صلیب غالب آگئی، یعنی ہم صلیب کی برکت سے غالب ہوئے، تو مسلمانوں میں سے ایک آدمی غصہ ہوگا،

کہ غلبے کی نسبت مسلمانوں کی غیر محبوب چیز یعنی صلیب کی طرف کیوں کر دی گئی؟ علامہ سندھیؒ لکھتے ہیں: (**غلب الصليب**) **أي: دين النصارى قصدا لإبطال الصلح، أو لمجرد الافتخار وإيقاع المسلمين في الغيظ** [حاشیۃ السندی علی سنن ابن ماجہ، باب الملاحم، ج۲ص۵۲۰] ترجمہ: (**غلب الصليب**) کا مطلب یہ ہے کہ صلح کو باطل کرنے کی غرض سے عیسائیوں کے دین کے غالب ہونے کی بات کی، تاکہ فخر ومباہات کے ذریعے مسلمانوں کو غیظ وغصہ میں ڈال دیں۔

۱۔حدیث میں مسلمانوں کا کفار سے یہ صلح کرنا ایک بڑی طاقت کے خلاف ہوگا، جس کی دشمنی پر مسلمان ورومی دونوں متفق ہوں گے اور جب ان کو فتح ملے گی، تورومی اس فتح کو اپنے نام کرنے کی کوشش کریں گے اور مسلمان اس فتح کو اپنے نام کرنے کی کوشش کریں گے۔۲۔حدیث کے سیاق وسباق سے معلوم ہوتا ہے کہ جنگ کے دوران مسلمانوں اور رومیوں میں یہ اتحاد جنگ کی حد تک ہوگا، تاہم دونوں کا ایک دوسرے پر اعتماد نہیں ہوگا، بلکہ ایک دوسرے کے خلاف جنگ بندی کے باوجود آوازیں لگائیں گے۔

۳۔یہ آوازیں اس وقت شدت اختیار کر جائیں گی، جب رومی عیسائی اس فتح کو اپنے نام کرنے کے لیے باقاعدہ طور پر یہ اعلان کریں گے کہ یہ جنگ ہم رومی عیسائیوں نے جیتی ہے، مسلمانوں نے نہیں جیتی، جیسا کہ حدیث میں فرمایا: **ويقول قائل من المسلمين: بل الله غلب فيتداولانها بينهم**۔ ۴۔حدیث کے سیاق سے یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے کہ اس جنگ کے بعد صلیب کی آواز پر مسلمانوں اور رومیوں میں اختلاف صرف صلیب یا ہلال کی فتح پر نہیں ہوگا، بلکہ اس کا تعلق کسی اہم مفاد پر موقوف ہوگا، جس کے حصول کے لیے رومی کفار بے تاب ہوں گے، اور اس جنگ کے نتیجے میں یہ کامیابی انہیں حاصل ہوئی۔ جس کو مسلمانوں کے ہاتھوں میں دینے کے لیے کفر کسی بھی صورت رضامند نہیں ہوگا، اس لیے اسی مفہوم کو صلیب کے نام سے تعبیر کیا گیا، کیونکہ صلیب ہی رومی کفار کی علامت شمار ہوتی ہے۔

۵۔حدیثِ مبارک کے سیاق وسباق سے یہ بات بھی سامنے آتی ہے کہ اس جنگ سے حاصل ہونے والی غنیمت میں کفار اگرچہ مسلمانوں کو شریک کریں گے، جیسا کہ صراحتاً حدیث میں موجود ہے، تاہم اس کے علاوہ کوئی دوسرا اہم ایسا مفاد ہوگا، جس کے دینے کے لیے رومی عیسائی تیار نہیں ہوں گے۔۶۔حدیثِ مبارک کے دیگر طرق سے یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے کہ یہ صلح ایک محدود مدت کے لیے ہوگی، یعنی اس سے پہلے بھی مسلمان اور رومی حالت جنگ میں ہوں گے اور صلح کے بعد بھی خونریز جنگیں ہوں گی۔۷۔حدیث میں رومیوں کے لیے "**غدر**" کا لفظ استعمال ہوا ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ رومیوں کی جانب سے یہ صلح ان کی مجبوری ہوگی، کیونکہ وہ اس دشمن کو اکیلے شکست دینے پر قادر نہیں ہوں گے، اس لیے مسلمانوں کے ساتھ صلح کر دی، لیکن جب مسلمانوں سے ضرورت پوری ہوگئی، تو غدر اور دھوکا دے کر عہد شکنی کر دی اور صلح کو توڑ دیا۔

۸۔ایسے ہی "**غدر**" کے لفظ سے یہ بات بھی معلوم ہوئی کہ صلح کو توڑنا کھلم کھلا نہیں ہوگا، بلکہ رومیوں کی طرف دھوکا دہی، جھوٹ اور فریب کے طریقے استعمال کرکے مسلمانوں سے صلح اور جنگ بندی کے بہانے "**غدر**" کریں گے، جس کی وجہ سے مسلمانوں کو بہت بڑا نقصان ہوگا۔۹۔رومی کفار کا یہ اعلان کرنا کہ یہ جنگ صلیب نے جیت لی، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمانوں اور رومیوں کے درمیان یہ صلح دیگر مذاہب اور اقوام کے سامنے ہوگا اور وہ اس صلح سے واقف بھی ہوں گے، تو فتح کے بعد اپنے غلبے کے حصول کے لیے شاید یہ اعلان ہو، تاکہ دیگر اقوام ومذاہب ہمارے مطالبات تسلیم کریں اور ہماری ماتحتی میں زندگی گزاریں۔

۱۰۔ایسے ہی رومی کفار اس ایک اعلان کے ذریعے جنگ میں اپنے ساتھ شریک مسلمانوں کو بھی مرعوب کرنے اور ان کو اپنے زیر اثر کرانے کے لیے یہ جملہ اور اس سے ملتے جلتے افعال واقوال کبھی کبھی بطور تعریض اور بالآخر خود علی الاعلان کریں گے، تاکہ مسلمانوں کے سامنے یہ بات واضح ہو جائے کہ رومی ہمارے شریک نہیں، بلکہ اصل فاتح ہم ہوں گے اور ہمارے عقائد، تہذیب وتمدن کے ماتحت ہوکر تم زندگی گزار کر امن

حاصل کر سکتے ہو، ورنہ ہم اپنی جنگ بندی ختم کر کے تم پر بھی حملہ کر سکتے ہیں۔

۱۱۔ حدیث کے سیاق سے معلوم ہوتا ہے کہ اس جنگ میں فتح کے بعد عام مسلمانوں کی حیثیت مندرجہ ذیل نوعیت کی ہوگی: ۱۔ اکثر مسلمان رومی عیسائیوں کے اس نعرے سے مرعوب ہوں گے۔ ۲۔ مسلمانوں کی اکثریت ایسی ہوگی کہ وہ رومی عیسائیوں کے اس **"غدر"** کو نہیں سمجھیں گے، بلکہ ان کو اپنا خیر خواہ اور اسی طرح سابقہ انداز کے مطابق، اپنا شریک تسلیم کریں گے اور اس صلح کی پاسداری کے لیے ترغیب بھی دیں گے۔ ۳۔ بعض مسلمانوں کو ان کا یہ دھوکا معلوم تو ہوگا، مگر ان میں دنیوی مفاد یا عزت و جاہ کی خاطر آواز اٹھانے کی صلاحیت نہیں ہوگی۔ ۴۔ لیکن مسلمانوں کا ایک گروہ ان نقصانات کے ازالے کے لیے جذبات میں آکر صلیب کو توڑ دے گا۔ ۵۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمان حکمرانوں میں جواب دینے کے لیے کوئی ایک بھی مردِ مؤمن نہیں ہوگا، سوائے اس شخص کے، جس نے اٹھ کر مسلمانوں کی فتح کو اسلام کے نام کرنے کی کوشش کو اپنی مقدور بھر استطاعت سے ناکام بنانے کی کوشش کر دی، شاید اسی نکتے کی طرف حدیث کی تمام طرق اور اسانید میں **"رجل من المسلمین"** کا تذکرہ ہے۔

۶۔ اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانے میں مسلمانوں کا کوئی متفقہ ایک حکمران نہیں ہوگا، بلکہ مسلمان افراتفری کا شکار ہوں گے، اسی وجہ سے کفر کھلم کھلا غداری بھی کرے گا اور مسلمانوں کے سامنے اپنے کفری شعائر کو بلند بھی کرے گا، مگر مسلمان حکمرانوں، علمائے کرام اور دیگر رجالِ کار میں جواب دینے کی صلاحیت نہیں ہوگی۔

۱۲۔ حدیث کے سیاق سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ رومی عیسائیوں کا صلیب اٹھانا مسلمانوں کو کمزور سمجھتے ہوئے ان کی کوئی حیثیت تسلیم نہ کرنا، بلکہ ان کے سامنے اپنے کفری عقائد اور انبیائے کرامؑ کی گستاخی ان کا شیوہ بنے گی، کیونکہ صلیب کا اٹھانا درحقیقت مسلمانوں کے عقائد کی تضحیک و تمسخر اور اسلام و مسلمانوں کے سامنے اولوالعزم شخصیات کا مذاق ہے۔

۱۳۔ حدیث کے سیاق سے یہ بات بھی معلوم ہوئی کہ کفر کی اس قدر دیدہ دلیری درحقیقت مسلمانوں کی کسمپرسی کی وجہ سے ہوگی۔ ۱۴۔ تاہم صرف صلیب کا اٹھانا مقصود نہیں، بلکہ اس کا مقصد صلح کی وجہ سے مسلمانوں کو مکمل طور پر اپنے دین، عقائد، تمدن، تہذیب اور ظاہراً کفر کا عادی بنانا ہوگا۔ ۱۵۔ رومی کفار کی جانب سے صلیب اٹھا کر مسلمانوں کی فتح کو اپنے نام کرانے کی یہ کوشش ان کی ایک مکمل جامع منصوبہ بندی کا پیش خیمہ ہوگی۔ ۱۶۔ کفر کو اتنی جرات ملنا اس بات کی غمازی کرتا ہے کہ مسلمانوں میں قولی اور عملی جواب دینے کی نہ تو صلاحیت ہوگی اور نہ ہی انہیں اس کا خطرہ ہوگا۔ ۱۷۔ مگر مسلمانوں میں چھپا درویش، مردِ خدا، رجلِ قلندر ایسا پوشیدہ ہوگا، جو اٹھ کر کفر کے سامنے، دیگر تمام مغلوب عوام و حکمران کے سامنے برسرِ عام کفر کی طاقت کی اس علامت کو ریزہ ریزہ کر دے گا۔ ۱۸۔ کفار کی مذہبی، افرادی قوت، اقتصادی و معاشی شہ رگ کے علاوہ مسلمانوں کی دسترس میں کفر کے کئی اہداف آسان ہوں گے، جیسا کہ حدیث میں اس کا صراحتاً ذکر کیا گیا: فيثور المسلم إلى صليبهم وهم منهم غير بعيد فيدقه مسلمان ان کی صلیب کی جانب اٹھ کر اپنے غصے کا اظہار کرے گا، تاکہ رومی کفار مسلمانوں کے سامنے ان کی جیتی ہوئی جنگ کو اپنے اور اپنے مذہبی عقائد کا رنگ نہ دے سکیں، کیونکہ ہم نے اگرچہ رومی کفار کے ساتھ صلح کی ہے، لیکن ان کے عقائد کو تسلیم نہیں کیا۔

۱۹۔ حدیث کے سیاق سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمانوں کے اس جواب سے کئی دیگر مسلمان متفق نہیں ہوں گے، بلکہ انہیں یہ جواب دینا خلافِ مصلحت اور خلافِ حکمت معلوم ہوگا۔ اور کئی مسلمان اس جواب دینے والے مسلمانوں کے خلاف بھی ہوں گے۔ ۲۰۔ جب کہ رومی کفار بظاہر دیگر مسلمانوں کو چھوڑ کر صرف انہی مسلمانوں اور انکے معاونین کے درپے ہوں گے اور ان کو قتل کرنے، سخت سے سخت سزائیں دینے اور ان کو اس فعل سے توبہ تائب کرانے کی ہر ممکن کوشش کریں گے۔ ۲۱۔ مگر اس مسلمان کے دفاع کے لیے ایک گروہ کھڑا ہوگا، جو اپنی زندگیاں

**الصليب، فيغضب رجل من المسلمين، فيدقه، فعند ذلك تغدر الروم، وتجمع للملحمة" حدثنا مؤمل بن الفضل الحراني، حدثنا الوليد بن مسلم، حدثنا أبو عمرو، عن حسان بن عطية، بهذا الحديث، وزاد فيه: «ويثور المسلمون إلى أسلحتهم، فيقتتلون، فيكرم الله تلك العصابة بالشهادة»** ***ترجمہ:*** ذی مخبرؓ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے آپ ﷺ کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ تم روم سے صلح کروگے پوری صلح۔ اور دونوں مل کر اپنے دشمن سے جنگ کروگے اور تم کو کامیابی ہوگی اور مال غنیمت ملے گا۔ یہاں تک کہ جب ایک زمین پر آکر لشکر اترے گا جس میں ٹیلے ہوں گے اور سبزہ ہوگا تو ایک شخص نصرانیوں میں سے صلیب اونچی کر کے کہے گا کہ صلیب کا بول بالا ہوا۔ اس پر ایک مسلمان کو غصہ آجائے گا۔ وہ اس صلیب کو لے کر توڑ ڈالے گا اور اس وقت نصاریٰ غداری کریں گے اور جنگ عظیم کے لئے سب ایک محاذ پر جمع ہو جائیں گے۔ (ابوداؤد باب مایذ کر من ملاحم روم ج ۲ ص ۱۳۲)

سید برزنجیؒ نے حضرت ابن مسعودؓ سے ایک مفصل روایت نقل کی ہے جس سے اس بات کے واقعات کی ترتیب پر کافی روشنی پڑتی ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اہل اسلام رومیوں کے ساتھ مل کر پہلے ایک بار رومیوں کے کسی دشمن سے جنگ کریں گے جس کے نتیجہ میں ان کی فتح ہوگی اور دشمن سے حاصل شدہ مال یہ دونوں باہم تقسیم کرلیں گے۔ اس کے بعد پھر یہ دونوں مل کر فارس سے جنگ کریں گے اور پھر ان ہی کو فتح ہوگی۔ رومی مسلمانوں سے کہیں گے کہ جس طرح

---

داؤ پر لگا کر اس مردِ آہن کی حفاظت کی ٹھان لیں گے، مگر اسباب کے اس عالم میں ان کو جامِ شہادت نصیب ہوگا، انہی نکات کی طرف حدیث کی کئی طرق میں اشارہ کیا گیا ہے: **ويثور المسلمون إلى أسلحتهم فيقتتلون فيكرم الله عز وجل تلك العصابة من المسلمين بالشهادة** ۲۲۔ دیگر احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ کفر کو جواب دینے سے پہلے یہ مردِ آہن پناہ کے لیے ایک ایسی جگہ کا انتخاب کرے گا، جہاں کفر کی دسترس زیادہ نہیں ہوگی۔ (صحیح مسلم کتاب الفتن)

۲۳۔ تاہم کفر اس آہنی اعصاب کے مالک سے چھٹکارا پانے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگائے گا، مگر اس کو حاصل کرنا اس کے نصیب میں نہیں ہوگا۔ ۲۴۔ کیونکہ اس مردِ قلندر کی حفاظت کے لیے ایک اور مردِ مجاہد کھڑا ہو جائے گا، جو کفر کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کفر کے چڑھتے ہوئے غصہ کو کافور کردے گا۔ ۲۵۔ کفر اپنے خوشامدی اور چاپلوسی انداز میں مسلمانوں کو ہر قسم کی امیدیں دے گا، مگر اللہ تعالیٰ کی نصرت اور اس کی تائید سے مردِ مجاہد اپنے مردِ آہن مسلمان بھائی کو کفر کے حوالے کرنے سے انکار کردے گا۔

۲۶۔ یہ مردِ آہن در حقیقت مسلمانوں اور رومیوں کی صلح کے درمیان رومیوں کے گمانِ باطل میں ان کے لیے کام کرے گا۔ اس وجہ سے رومی اس کو اپنے معروف متکبرانہ اندازِ تخاطب میں اپنا بھاگا ہوا سر پھیرا قیدی کہیں گے۔ ۲۷۔ **فيقول الروم لصاحب الروم: كفيناك جد العرب فيغدرون فيجتمعون للملحمة فيأتونكم تحت ثمانين غاية تحت كل غاية اثنا عشر ألفا الف:** حدیث کے اس جملے سے معلوم ہوا کہ رومی عیسائی ممالک مسلمانوں کے ساتھ اس اتحاد میں باقاعدہ باہمی مشاورت کے بعد داخل ہوئے تھے۔ **ب:** ایسے ہی یہ بھی معلوم ہوا کہ رومی عیسائی مسلمان مردِ آہن کی طرف صلیب توڑنے کے اس فعل کو ایک بہت بڑا **"غدر"** کہیں گے اور اپنی جانب سے مسلمانوں کے سامنے ان کے دینی مقدسات، ان کے نظریات کی توہین کو "غدر" نہیں بلکہ وفا کا نام دیں گے۔ **ج:** مسلمانوں سے مل کر اپنے سابقہ دشمن سے جان چھڑانے کے بعد مسلمانوں کے خلاف رومی افواج کو جمع کریں گے اور ان کو عربوں اور مسلمانوں کے رعب سے ڈرا کر اپنی مدد پر ابھاریں گے، اسی طرح کفر اپنے اسی ۸۰ جھنڈوں کے ساتھ آکر مسلمانوں کے خلاف ایک عظیم لشکر قائم کرے گا۔ اور یوں ملحمۃ الکبریٰ کا آغاز ہوگا۔

پہلی بار ہم نے مال غنیمت تقسیم کر کے تم کو دے دیا تھا۔اسی طرح اس بار تم بھی مال اور قیدی سب ہم کو برابر تقسیم کر کے ہم کو دے دو۔اس پر اہل اسلام حاصل شدہ مال اور مشرک قیدیوں کو تو تقسیم کر لیں گے مگر جو مسلمان قیدی ان کے پاس ہوں گے۔ وہ تقسیم نہ کریں گے۔ رومی کہیں گے کہ ہم سے جنگ کرنے اور ہمارے بچوں کو قید کرنے کے یہ بھی مجرم ہیں۔اس لئے ان کو بھی ہمارے حوالہ کرو۔ مسلمان کہیں گے یہ نہیں ہو سکتا۔ ہم اپنے مسلمان بھائیوں کو ہر گز تمہارے حوالہ نہیں کریں گے۔ رومی کہیں گے کہ یہ خلاف معاہدہ بات ہے۔ آخر کار رومی صاحب رومیہ کے پاس یہ شکایت لے کر جائیں گے۔ وہ اسّی (۸۰) جھنڈے کا ایک بڑا لشکر سمندری راہ سے ان کے ہمراہ کر دے گا۔ جس کے ہر جھنڈے کے نیچے بارہ ہزار سپاہی ہوں گے۔۔ یہ لشکر شام کا تمام ملک فتح کر لے گا۔ صرف دمشق اور معتق کا پہاڑ بچ رہے گا اور بیت المقدس کو برباد کر ڈالے گا۔ یہاں ایک سخت جنگ ہو گی۔ مسلمانوں کے بچے معتق پہاڑ کے اوپر ہوں گے اور مسلمان نہر اریط پر صبح وشام ان سے نبرد آزما ہوں گے۔ جب شاہ قسطنطنیہ یہ نقشہ دیکھے گا تو وہ قنسرین کے پاس تین لاکھ فوج خشکی کی راہ سے روانہ کرے گا اور یمن کے ساتھ چالیس ہزار قبیلہ حمیر کے لوگ ان سے آملیں گے۔ یہاں تک کہ بیت المقدس پہنچیں گے اور وہ بھی روم سے جنگ کریں گے۔ آخر ان کو شکست دیں گے۔

ایک اور لشکر آزاد شدہ غلاموں کا بھی عرب کی مدد کے لئے آئے گا اور کہے گا کہ اے عرب تم تعصب کی بات چھوڑ دو ورنہ کوئی تمہارا ساتھ نہ دے گا اور پھر ان کی مشرکین سے جنگ ہو گی۔ مگر مسلمانوں کے کسی لشکر کو فتح نصیب نہ ہو گی۔ ایک تہائی مسلمان شہید ہو جائیں گے اور ایک تہائی بھاگ نکلیں گے اور ایک تہائی باقی رہ جائیں گے۔ ان میں سے پھر ایک تہائی مرتد ہو کر روم سے جاملیں گے اور ایک تہائی عراق و یمن اور حجاز کی طرف بھاگ جائیں گے اور بقیہ ایک تہائی کہیں گے کہ واقعی عصبیت چھوڑ کر سب متفق ہو جاؤ اور سب مل کر دشمن سے جنگ کرو اور اب اس عزم کے ساتھ جنگ کریں گے کہ یا ہم فتح کر لیں گے ورنہ مر جائیں گے۔

جب رومی لشکر مسلمانوں کی اس قلت کا احساس کرے گا تو ایک شخص صلیب لے کر کھڑا ہو گا اور کہے گا کہ صلیب کا بول بالا ہوا۔ اس پر ایک مسلمان جھنڈا لے کر نعرہ لگائے گا کہ اللہ کے انصار کا غلبہ ہوا۔ رومیوں کے اس کلمہ پر اللہ تعالیٰ کو غصہ آئے گا اور وہ مسلمانوں کی دو لاکھ فرشتوں کے ساتھ مدد فرمائے گا اور مسلمانوں کو کامیاب کر دے گا۔ اس کے بعد مسلمان رومیوں کے ملک میں داخل ہو جائیں گے اور وہاں کے لوگ ان سے امن طلب کر کے جزیہ دینے پر راضی ہو جائیں گے۔ پھر ارد گرد کے رومی یہ افواہ اڑائیں گے کہ دجال نکل آیا ہے۔ مسلمان ادھر بھاگ پڑیں گے۔ بعد میں ان کو معلوم ہو گا کہ یہ خبر غلط تھی۔ ادھر باقی ماندہ مسلمانوں پر رومی ٹوٹ پڑیں گے اور ان کو قتل کر ڈالیں گے۔ یہاں تک کہ روم میں عرب کے زن و مرد میں سے کوئی نہ بچے گا۔ مسلمان واپس ہو کر جب یہ ماجرا دیکھیں گے تو پھر ان سے جنگ کریں گے اور جس قلعہ پر گزریں گے۔ تین دن کے اندر اندر اللہ تعالیٰ ان کو کامیاب کر دے گا۔ یہاں تک کہ جب خلیج کے پاس پہنچیں گے تو نصاریٰ کہیں گے مسیح ہمارا مددگار ہے اور صلیب کی برکت خلیج سمندر سے بچاؤ کے لئے ہماری مددگار ہے۔

جب صبح ہو گی تو کیا دیکھیں گے کہ خلیج خشک ہو گئی ہے اور سمندر پٹ چکا ہے۔ بس فوراً اس میں اپنے خیمے لگا دیں گے۔ ادھر مسلمان جمعہ کی شب میں کفر کے اس شہر کا محاصرہ کر لیں گے اور رات سے لے کر صبح تک حمد اور اللہ اکبر اور لا الہ الا اللہ کا ذکر کرتے رہیں گے۔ نہ کوئی شخص سوئے گا اور نہ بیٹھے گا۔ جب صبح ہو گی تو تمام مسلمان مل کر ایک بار اللہ اکبر کا نعرہ لگائیں گے۔ اسی وقت شہر کی ایک جانب گر پڑے گی۔ اس پر حیران ہو کر روم کہیں گے کہ پہلے تو ہماری جنگ عرب سے تھی۔

اب تو جنگ کرنی خود پروردگار عالم ہی سے جنگ معلوم ہوتی ہے۔ دیکھو مسلمانوں کے لئے ہمارا شہر خود بخود گر کر برباد ہو گیا۔اس کے بعد مال غنیمت کا سونا ڈھالوں میں بھر بھر کر تقسیم ہوگا اور عورتیں اس کثرت سے ہوں گی کہ ایک ایک شخص کے حصہ میں تین تین سو عورتیں آئیں گی۔اس کے بعد پھر دجال حقیقتاً نکل آئے گا اور قسطنطنیہ ایسے لوگوں کے ہاتھوں فتح ہوگا جو زندہ وسلامت رہیں گے۔نہ بیمار پڑیں گے اور نہ کوئی مرض ان کو ستائے گا۔ یہاں تک کہ عیسیٰ علیہ السلام اتریں گے اور ان کے ہمراہ یہ جماعت دجال کے لشکر (یہود) کے ساتھ جنگ میں شریک ہوگی۔ یہ روایت اس تفصیل کے ساتھ امام سیوطیؒ نے جامع کبیر میں ذکر فرمائی ہے۔

**ظہورِ مہدی سے پہلے عراق اور شام کا اقتصادی بائیکاٹ: مولانا سید حسین احمد مدنیؒ کے کلام میں:**

**عَنْ أَبِي نَضْرَةَ، قَالَ: كُنَّا عِنْدَ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ الله فَقَالَ: يُوشِكُ أَهْلُ الْعِرَاقِ أَنْ لَا يُجْبَى إِلَيْهِمْ قَفِيزٌ وَلَا دِرْهَمٌ، قُلْنَا: مِنْ أَيْنَ ذَاكَ؟ قَالَ: مِنْ قِبَلِ الْعَجَمِ، يَمْنَعُونَ ذَاكَ، ثُمَّ قَالَ: يُوشِكُ أَهْلُ الشَّأْمِ أَنْ لَا يُجْبَى إِلَيْهِمْ دِينَارٌ وَلَا مُدْيٌ، قُلْنَا: مِنْ أَيْنَ ذَاكَ؟ قَالَ: مِنْ قِبَلِ الرُّومِ، ثُمَّ سَكَتَ هُنَيَّةً، ثُمَّ قَالَ: قَالَ رَسُولُ الله صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «يَكُونُ فِي آخِرِ أُمَّتِي خَلِيفَةٌ يَحْثِي الْمَالَ حَثْيًا، لَا يَعُدُّهُ عَدَدًا» قَالَ قُلْتُ لِأَبِي نَضْرَةَ وَأَبِي الْعَلَاءِ: أَتَرَيَانِ أَنَّهُ عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ فَقَالَا: لَا.**[1] **ترجمہ:** صحیح مسلم میں ابو نضرہؒ سے روایت ہے کہ ہم

[1] ایرانی انقلاب کے خوف سے عرب ممالک بالعموم اور بالخصوص کویت کی جانب سے عراقی حکومت کے ساتھ یہ وعدے کیے گئے تھے کہ جنگ کے اخراجات کی تکمیل کے لیے ہم آپ کو تیل کے کچھ کنویں دیں گے، مگر جب جنگ ختم ہوئی، تو کویت نے اپنا وعدہ پورا کرنے سے انکار کر دیا۔ جن کے حصول کے لیے عراق نے وعدۂ خلافی کے جرم میں راتوں رات چڑھائی کر کے کنوؤں پر قبضہ جما لیا مگر کویتی بادشاہ پہلے مصر چلا گیا اور وہاں ٹیلی ویژن پر آ کر پہلے عرب ممالک سے مدد طلب کی، اور پھر امریکہ جا کر اقوام متحدہ میں اپنی حکومت بچانے کے لیے درخواست کی۔ اس طرح امریکہ نے آ کر عراقی فوج کو واپس کر دیا اور اقوام متحدہ کے ذریعے ۱۳ سال تک عراق پر پابندیاں لگا کر عراق کو لقمے لقمے کا محتاج کر دیا۔ شاید اسی کی طرف ایک دوسری حدیثِ مبارک میں اشارہ کیا گیا جس میں فرمایا کہ ایک ملک کا مسلمان بادشاہ دوسرے مسلمان بادشاہ کی حکومت پر حملہ کر کے غلبہ کرے گا، تو وہ مغلوب بادشاہ اس ظالم مسلمان حاکم کے خلاف اپنی مدد کے لیے روم کی عیسائی طاقتوں کے پاس جا کر درخواست کرے گا، عیسائی افواج کا جزیرۃ العرب میں اس طرح آنا عالمی جنگوں (ملاحم) کے لیے نقطۂ آغاز ثابت ہوگا، چنانچہ فرمایا: **عن أبي ذر أنه سمع رسول الله ﷺ يقول: "إنه سيكون رجل من بني أمية بمصر يلي سلطانا، ثم يغلب على سلطانه أو ينزع منه فيفر إلى الروم، فيأتي بالروم إلى أهل الإسلام فتلك أول الملاحم** **ترجمہ:** حضرت ابوذرؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو کہتے ہوئے سنا کہ عنقریب بنوامیہ کا ایک آدمی مصر میں بادشاہ ہوگا، پھر کچھ عرصہ بعد اس پر دوسرا بادشاہ غلبہ کر کے اس سے بادشاہت چھین لے گا تو یہ بھاگ کر رومی عیسائیوں سے مدد مانگے گا اور رومی عیسائیوں کو مسلمانوں کے خلاف لائے گا تو یہ عالمی جنگوں کے لیے پیش خیمہ ثابت ہوگا۔[المعجم الأوسط للطبرانی، رقم: ۸۱۲۱، ج۸ ص ۱۱۰]

اس تناظر میں اگر جابر الصباح اور اس کے بھائی حسن الصباح کے خفیہ دورہ امریکہ اور انہیں اپنے پڑوسی مسلمان ملک کے خلاف بُلا کر خطے میں امریکی اجارہ داری قائم کرنے کے حوالے سے دیکھا جائے اور اس حدیث کو ملاحظہ کریں تو یہ بات مزید منقح ہو جاتی ہے کہ حدیثِ مبارک میں بیان کیے گئے شخص سے شاید صدام حسین مراد ہو، جب کہ اس بادشاہ کے لیے ایک اور روایت میں "اُخنس" کا صیغہ استعمال کر کے خفیہ دورہ کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ واللہ اعلم۔ اور حدیثِ مبارک میں اس خفیہ دورے کو "اول الملاحم" کہا گیا۔[الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۱۳۴۱،

حضرت جابر بن عبداللہؓ کے پاس بیٹھے تھے، آپؓ نے فرمایا: اہل عراق کے پاس قفیز اور درہم نہیں آئے گا۔ ہم نے پوچھا یہ پابندی کون لگائے گا؟ آپؓ نے فرمایا: یہ پابندی عجم کی طرف سے ہوگی۔ پھر فرمایا: قریب ہے کہ اہل شام کے پاس دینار اور مد نہیں آئے گا میں نے پوچھا؟ یہ کس کی طرف سے ہوگا؟ جواب دیا: یہ روم کی طرف سے ہوگا، پھر تھوڑی دیر خاموش ہوئے، پھر فرمایا: کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: آئندہ دور میں میری امت میں ایک خلیفہ ایسا ہوگا، جو لوگوں میں مال کو زیادہ مقدار

---

ج۲ص۷۷۴] سعودی وزیر خارجہ "سعود الفیصل" نے کہا تھا کہ صدام کو مزید کمزور کرنے کے لیے ہم نے میخائل گورباچوف (جو اس زمانے میں روس کا صدر اور صدام کا اتحادی تھا) کو عراق کے خلاف ۴ ملین ڈالر دے کر صدام کے خلاف فیصلہ کر کے اقوام متحدہ میں عراق کے لیے امریکی پابندیوں کا دفاع کرنے سے روک دیا، جس میں پہلے عراقی افواج کا کویت سے غیر مشروط طور پر نکل جانا اور دوسرے نمبر پر دنیا بھر کے تمام عرب وعجم ممالک کی جانب سے پابندیوں کا سامنا کرنا شامل رہا۔

واضح رہے اقوام متحدہ کی جانب سے عراق پر لگائی جانے والی پابندیوں میں صرف یمن نے ان پابندیوں کی خلاف آواز اٹھا کر عربی اور اسلامی ملک ہونے کا ثبوت دیا تھا، باقی دنیا بھر کے تمام رکن ممالک نے عراق کے بوڑھوں، خواتین اور بچوں پر بھوک وافلاس مسلط کرنے کے جرم میں اپنا حصہ ڈالا تھا۔

**شیخ ناصر الدین الالبانی رحمہ اللہ تعالیٰ کا امریکی افواج کے خلاف فتویٰ:** امریکی افواج کا جزیرۃ العرب میں آنے کے بارے میں بعض علمائے کرام کے جواز والے فتاویٰ سے مجھے تعجب ہوتا ہے، کہ یہ کس طرح ان کے آنے کا دفاع کرتے ہیں، یہ عجیب وغریب فتاوی ہیں، درحقیقت یہ ایک ایسا فتنہ ہے، جس کی سابقہ مثال امتِ مسلمہ میں کہیں نہیں ملتی، اس فتنے کا اثر ہر ہر گھر اور انسان کے دل میں داخل ہوا ہے۔ رومی عیسائیوں کی جانب سے ایسا پہلی بار ہوا کہ جزیرۃ العرب کو اپنے کنڑول میں کر کے تمام کے تمام مسلمانوں اور ان کے سارے وسائل پر قبضہ کر لیا، لیکن اس طرح کی سوچ عام لوگوں کی ہے، میرے خیال میں اگر جزیرۃ العرب کو صرف عسکری اعتبار سے کنڑول کرتا اور مسلمانوں کو ان کے مقابلے کا غم وفکر ہوتا، تو یہ محاصرہ بہتر ہوتا، مگر یہاں صورت حال یکسر برعکس ہے۔ ایسے ہی شیخ سفر الحوالی نے فرمایا: روم کے ساتھ ملاحم قیامت تک جاری رہیں گے، مگر آخری ملاحم کی ابتداء یہی معلوم ہوتی ہے کہ جب دشمن کے مقابلے میں ہم خود کیوں نہیں ڈٹ جاتے کہ ہم کفر کو کفر کے مقابلے میں بلاتے ہیں۔ gulf.war2@yahoo.com اس حق گوئی کی پاداش میں انہیں جیل کی کوٹھری میں جانا پڑا۔ اسی طرح شیخ سلمان العودۃ اور شیخ سعید بن زغیر پر ۲۵ سالہ قید کا حکم جاری ہوا۔ ایسے بہت سے اہل اللہ نے آواز حق بلند کر کے کفر کے مقابلے میں کھڑے ہو کر فاسق حکمرانوں کی اس فیصلے پر سخت ناراضگی اور کلمۂ حق عند سلطان جائر کی صدا لگائی۔

**صدام حسین کا قتل، مقتدی الصدر کا ظلم وستم اور ظہورِ مہدی:** ایک روایت میں فرمایا کہ جب عراق میں خلیفہ قتل کیا جائے گا، تو اس کے خلاف پست قامت، گھنی داڑھی، کالے بالوں، کھلے چمکدار دانتوں والا شخص نکلے گا، اہل عراق کے لیے ہلاکت ہے اس شخص کے پیروکاروں سے، اس کے بعد اہل بیت میں سے ایک شخص مہدی ظاہر ہوگا، جو ظلم وجبر سے بھری ہوئی زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا۔ [عقد الدرر، ص ۱۱۵، رقم: ۸۱] **حدیث کی تشریح:** حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ہمیں قیامت تک آنے والے حادثات کے بارے میں نام، شخص، صفات اور متعلقہ صورت حال سب کچھ تفصیل سے بیان کر دیا تھا، مگر چند ایک ہمیں یاد رہا اور باقی ہم بھول گئے۔ اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ احادیث الفتن میں نبی کریم ﷺ نے آنے والے حالات کے بارے میں مسلمانوں کو تمام احوال سے باخبر فرمایا تھا، مگر دین سے بے رغبتی اور علمائے کرام کی خدمت میں حاضر نہ ہونے کی وجہ سے عوام اور علما میں فاصلے بڑھ گئے، جس کی وجہ سے تکوینی طور پر مقرر شدہ امور کے بارے میں بروقت ہمیں نبی کریم ﷺ کی پیشن گوئیوں سے کماحقہ استفادہ کا موقع نہ مل سکا۔

میں بغیر حساب کے تقسیم کرے گا۔ راوی کہتا ہے کہ میں نے ابو نضرۃ اور ابو العلاء سے پوچھا کہ کیا تم دونوں حضرات کا اس خلیفہ سے مراد عمر بن عبد العزیز ہے، تو انہوں نے جواب دیا کہ نہیں۔ [صحیح مسلم، کتاب الفتن، رقم: ۶۷۔۲۹۱۳، ج۴ص ۲۲۳۴]

عَنْ أَبِي نَضْرَةَ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا، قَالَ: يُوشِكُ أَهْلُ الْعِرَاقِ أَنْ لَا يَجِيءَ إِلَيْهِمْ دِرْهَمٌ وَلَا قَفِيزٌ، قَالُوا: مِمَّ ذَاكَ يَا أَبَا عَبْدِ اللهِ؟ قَالَ: مِنْ قِبَلِ الْعَجَمِ يَمْنَعُونَ ذَاكَ، ثُمَّ سَكَتَ هُنَيْهَةً ثُمَّ قَالَ: يُوشِكُ أَهْلُ الشَّامِ أَنْ لَا يَجِيءَ إِلَيْهِمْ دِينَارٌ، وَلَا مُدٌّ، قَالُوا: مِمَّ ذَاكَ؟ قَالَ: مِنْ قِبَلِ الرُّومِ يَمْنَعُونَ ذَلِكَ،[1]

---

[1] ظہورِ مہدی سے پہلے شام کی جنگی ابتداء بچوں کے کھیل کود سے: **عن محمد بن بشر بن هشام، عن ابن المسيب، قال: "تكون فتنة بالشام، كأن أولها لعب الصبيان، ثم لا يستقيم أمر الناس على شيء، ولا تكون لهم جماعة حتى ينادي مناد من السماء: عليكم بفلان"** ترجمہ: سعید بن المسیبؒ سے روایت ہے کہ شام میں ایک فتنہ اٹھ کھڑا ہوگا، جس کی ابتداء بچوں کے کھیل کود سے ہوگی، پھر لوگ کسی ایک معاملہ پر جمع نہیں ہو سکیں گے اور نہ ان کی باقاعدہ جماعت بن سکے گی، یہاں تک کہ آسمان سے ایک آواز لگانے والا آواز لگائے گا، تم فلاں کے پاس جاؤ۔ **تشریح:** اکثر معاصرین اس بات سے باخبر ہیں کہ موجودہ شامی جنگ کی ابتداء ۱۵ اگست بروز جمعہ ۲۰۱۱ء جنوبی شام کے حوران نامی علاقے میں پندرہ بچوں کے کھیل کود سے ہوئی، ان بچوں نے دیواروں پر "الحریہ" اور "ارحل یا بشار" لکھا تھا، تو اس کی سزا میں انہیں قید کر کے مختلف سزائیں دی جانے لگیں جن کے خلاف احتجاج ہوا، شامی فوج نے "درع" شہر میں ان لوگوں کے احتجاج پر فائرنگ کر کے اس تحریک کو مزید ہوا دے دی۔ [دیکھئے https://ar.wikipedia.org/wiki/ الخط الزمني للحرب الأهلية السورية مايو أغسطس 2011]

واضح رہے حدیث مبارک میں بھی اسی بات کی طرف اشارہ کیا گیا، کہ ظہورِ مہدی سے پہلے رونما ہونے والی جنگ شام میں بچوں کے کھیل سے شروع ہوگی اور اس جنگ کا اختتام نہیں ہوگا بلکہ جب بھی ایک طرف سے اس جنگ کو بند کرنے کی کوشش کی جانے لگے تو دوسری جانب سے جنگ بندی کا معاہدہ ٹوٹ جائے گا اور دوبارہ جنگ کا آغاز ہوگا۔ شامی جنگ بندی کے لیے دنیا بھر میں متعدد بار مختلف سیمینارز اور کئی اجلاس منعقد ہوئے، مگر اس کا کوئی نتیجہ نہیں نکلا۔ شاید یہ جنگ ہی ظہورِ مہدی سے پہلے شام کی سرزمین پر لڑی جانے والے آخری جنگ ہوگی، جس کے بعد امام مہدی کا ظہور ہو کر سب سے پہلے شام کی فتح کے لیے بذاتِ خود تشریف لا کر اس میں شرکت کریں گے۔

۲۰۱۲ء سے شام میں جاری جنگ میں ابتداء ہی سے قحط کی صورت حال ہے جس کی وجہ سے تعاون اور حقوق انسانی کے نام پر ایسے غیر اخلاقی افعال نظر آتے ہیں کہ جس میں مظلوموں کو کھانے پینے کی اشیاء بھی "جنسی بے حرمتی" کے بدلے دی جاتی ہیں۔ [دیکھئے: شام میں غذائی امداد کے بدلے جنسی استحصال، رپورٹ: جیمز لینڈل، ونی اوڈوٹ، بی بی سی نیوز، ۲۷ فروری، ۲۰۱۸] **شام میں بچوں کے کھیل کود** سے ایک ایسا فتنہ کھڑا ہوگا، جو ختم ہونے کا نام نہیں لے گا، جیسا کہ شام میں درعا شہر کے بچوں نے دیواروں پر "ارحل یا بشار" کے نعرے لکھے، تو شامی سیکورٹی اداروں نے بچوں کو قید و بند کا نشانہ بنایا اور طرح طرح کی خطرناک سزائیں دیں، انہی بچوں میں حمزۃ الخطیب نامی بچہ بھی تھا۔ اس ظلم کے خلاف شامی عوام نے شہر شہر احتجاج اور مظاہرے کیے، آہستہ آہستہ یہ مظاہرے ملک کے طول و عرض میں پھیل گئے، شامی فوج نے ان مظاہروں میں شریک لوگوں کو گرفتار کر کے مختلف طریقوں سے ظلم و ستم کا نشانہ بنایا، اور یوں یہ سلسلہ احتجاج اور مظاہروں سے آگے بڑھ کر قتل و قتال کا رخ اختیار کر گیا، جوں ہی ایک جگہ قتل و قتال کا یہ سلسلہ رکتا، تو دوسری جگہ یہ صورت حال شدت اختیار کر جاتی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ شام کی گلی گلی اور کوچہ کوچہ جنگ کا منظر پیش کرتا رہا، اور اس حدیث کا مصداق بن کر سامنے آیا، جس میں فرمایا: کہ يشق الشام شق الشعرة شام سے امن وامان کا چمڑہ نکل جائے گا، چنانچہ ایسا ہی ہوا، جیش الحر اور بشار کی نظامی فوج میں اختلافات نے ظلم و ستم کی ناقابل یقین داستانیں رقم کیں۔ اندرونِ ملک، قومی،

ثُمَّ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللہﷺ: «يَكُونُ فِي أُمَّتِي خَلِيفَةٌ يَحْثِي الْمَالَ حَثْيًا لَا يَعُدُّهُ عَدًّا»ثُمَّ قَالَ: «وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَيَعُودَنَّ الْأَمْرُ كَمَا بَدَأَ لَيَعُودَنَّ كُلُّ إِيمَانٍ إِلَى الْمَدِينَةِ كَمَا بَدَأَ مِنْهَا حَتَّى يَكُونَ كُلُّ إِيمَانٍ بِالْمَدِينَةِ» [المستدرک، ج۴ص۵۰۱، ج۵۰۱]**ترجمہ:** ابو نضرہ سے روایت ہے کہ ہم جابر بن عبداللہؓ کے ساتھ تھے، تو انہوں نے فرمایا: قریب ہے کہ اہل عراق پر یہ حالت آجائے گی کہ ان کے پاس قفیز مقدار گندم اور درہم مالیت نہیں آئے گی، تو ہم نے سوال کیا کہ یہ پابندی کس کی جانب سے ہو گی؟ تو جابرؓ نے جواب دیا کہ عجم کی جانب سے، وہ اس پر پابندی لگا کر تعاون روک دیں گے، پھر فرمایا: قریب ہے کہ اہل شام کے پاس بھی دینار کی مالیت اور مد کی مقدار خوراک نہیں آئے گی، ہم نے پوچھا: یہ کس کی جانب سے یہ پابندی ہو گی؟ تو جواب دیا کہ یہ پابندی روم یعنی اہل مغرب کی جانب سے ہو گی، پھر تھوڑی دیر خاموش ہوئے، پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میری آخری امت میں ایک خلیفہ آئے گا، جو مال کو مٹھی بھر بھر کے لوگوں میں تقسیم کرے گا اور شمار کر نہیں دے گا، پھر تھوری دیر خاموش رہنے کے بعد فرمایا: ضرور خلافت دوبارہ اپنی اصلی حالت پر قائم ہو گا، اور ایمان پورا کا پورا پہلے کی طرح مدینہ میں واپس لوٹے گا۔

### فصل ششم: ظہورِ مہدی سے پہلے دمشق میں مسلمانوں کا قتلِ عام اور سفیانی: مولانا بدرِ عالم میر ٹھیؒ کے کلام میں:

**عن أبي هريرة قال قال رسول الله ﷺ يخرج رجل يقال له السفياني فى عمق دمشق وعامة من يتبعه من كلب فيقتل حتى يبقر بطون النساء ويقتل الصبيان فتجمع لهم قيس فيقتلها حتى لا يمنع ذنب تلعة ويخرج رجل من اهل بيتى فى الحرة فيبلغ السفيانى فيبعث اليه جنداً من جنده فيهزمهم فيسيراليه السفيانى[1] بمن معه حتى اذا صار ببيداء من الارض خسف بهم فلا ينجومنهم الا المخبر عنهم**(حاکم حدیث

بین الاقوامی، مسلم و غیر مسلم ہر طرح کی لاکھ کوششیں، سیمینارز، اجتماعات، وفود اور دیگر کئی امور زیرِ بحث آئے، مگر اس فتنے سے نکلنے کا کوئی حل سامنے نہ آیا۔ چنانچہ اہلِ مشرق و مغرب کے کفار یعنی یورپ و امریکا نے یہاں ڈیرے ڈال دیئے۔ شیعہ سنی فسادات کے نام پر مسلمانوں کا خون ناحق بہایا گیا۔ سلفی جہادی تنظیموں اور رافضی حزب اللہ وغیرہ جماعتوں نے جنگ میں کود کر معاملے کو مشکل بنادیا۔ اسی منظر نامے کو اگر احادیثِ مبارکہ کی روشنی میں دیکھا جائے، تو کئی ہزار دھماکوں، میزائل حملے اور دیگر مہلک ہتھیاروں کے استعمال نے لاکھوں انسانوں کو لقمۂ اجل بنادیا، جو مزید سخت سے سخت تر ہوتا جارہا ہے۔ یہاں تک کہ امام مہدی علیہ الرضوان کے ہاتھ پر بیعت کرکے شام کو ظلم و ستم سے پاک کردیا جائے گا۔

[1] **کتاب الفتن میں متعدد سفیانی کی وضاحت:** مسلمانوں کا بکھرا ہوا شیرازہ متفق کرنے کے لیے متعدد اسلامی شہروں میں اعلائے کلمۃ اللہ کی کوششیں ہوں گی، مگر ہر جگہ اہلِ ایمان کے خلاف ظلم و ستم کرنے والے ظالم و جابر بادشاہ ہوں گے، جن کو احادیث میں "سفیانی" کہہ کر یاد کیا گیا ہے، ان کا تذکرہ احادیث و آثار میں کبھی کوفہ، انبار، دمشق، زوراء یعنی بغداد میں ملتا ہے، تو کبھی سفیانی پر فتح یاب ہونے کے بعد ان کے درمیان اختلاف پیدا ہونے کا ذکر ملتا ہے۔ ایسے ہی عراق میں بھی سفیانی کی جانب سے خراسانی اہلِ ایمان پر ظلم و ستم کا ذکر روایات و آثار میں آیا ہے۔ ایسے ہی مصر کے اہل ایمان کے خلاف بھی "مصری سفیانی طاقت" کا ذکر احادیث میں آیا ہے، مصر میں اہل ایمان پر زمین تنگ کرکے مدینہ منورہ میں امام مہدی کے انصار پر حملہ آوروں میں مصری طاقت کا نام بھی احادیث سے معلوم ہوتا ہے۔ ان تمام باتوں سے معلوم ہوا کہ سفیانی ظاہری طور پر مسلمان ہو گا، اس پر عبادت کے اثرات بھی ہوں گے، مگر مومنوں کی مخالفت دل میں رکھے گا اور اپنے ہر مخالف کو ظلم و جبر کی چکی میں پیس کر ختم کرنے کی کوشش کرے گا، اس کے لیے کبھی اہل مغرب، تو کبھی کوفہ و انبار اور کبھی ترک (یعنی روس) کو مدد کے لیے پکارے گا، سفیانی کے ظلم کا نشانہ صرف مسلمان ہوں گے۔ یہود و نصاریٰ اور غیر مسلم اس سے بے خوف ہوں گے۔ حالاتِ حاضرہ سے واقف ہر شخص

نمبر ۸۶۳۳ج ۵ص ۲۷، باب ذکر خروج السفیانی من دمشق وبلاکہ کذا فی الحاوی ج ۲ص ۶۵)''حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے دمشق کی بستی پر ایک سفیانی شخص حملہ آور ہوگا۔ جس کی عام طور پر اتباع کرنے والے قبیلہ کلب کے لوگ ہوں گے۔ وہ عورتوں کے پیٹ پھاڑ ڈالے گا اور بچوں کو قتل کرے گا۔[1] اس کے مقابلہ کے لئے قیس کے قبیلہ کے لوگ جمع ہوں گے پھر وہ ان کو قتل کرے گا۔ حتیٰ کہ کسی ٹیلے کی گھاٹی ان کو بچا نہ سکے گی۔ آہ! میرے اہل بیت میں سے مدینہ میں ایک شخص ظاہر ہوگا۔ اس سفیانی کو اس کی خبر پہنچے گی تو وہ اپنے لشکر میں سے ایک دستہ ان کے مقابلہ کے لئے روانہ کرے گا۔ وہ شخص ان کو شکست دے گا۔ اس پر سفیانی اپنے ہمراہیوں کو لے کر خود ان کے مقابلہ کے لئے چلے گا۔ یہاں تک کہ جب بیداء کے میدان میں پہنچے گا تو سب زمین میں دھنس جائیں گے اور ان میں سے کوئی شخص بھی نہ بچے گا۔ مگر صرف ایک شخص جو ان لوگوں کی خبر اپنی جماعت کو جا کر دے گا۔

**فصل ہفتم: حضرت مولانا بدرِ عالم میرٹھیؒ کے کلام کی روشنی میں روم اور مسلمانوں کی صلح اور ظہورِ مہدی:**

**عن أبي هريرة أن النبي قال هل سمعتم بمدينة قالوا نعم يا رسول الله قال لا تقوم الساعة حتى يغزوها سبعون الفا من بنى اسحاق[2] فاذا جاؤها نزلوا فلم يقاتلوا بسلاح ولم يرموا بسهم قالوا لا اله الا الله**

---

ان علامات کو موجودہ عرب ممالک کے سربراہان میں بآسانی جان سکتا ہے۔ ۱۔ شام کے ظالم بادشاہ "سفیانی" کے بارے میں تفصیل سے اس فتنے کے آغاز، ظلم و ستم کی داستان، مغرب سے تعاون کی درخواست، ترک نسل (ہیاطلہ، اُزکش یعنی چینی اور روسی نسل) کی مدد، ترک نسل (یعنی سلاجقہ) سے اس کا جھگڑا، سفیانی کا قد و قامت، جسمانی علامات اور دیگر مکمل تفصیلات احادیث میں مذکور ہیں۔ ۲۔ صحیح احادیثِ مبارکہ میں جزیرۃ العرب کے ظالم بادشاہ کا تذکرہ بھی ملتا ہے، جس کی مدد کے لیے مختلف ممالک سے لشکر بھی آکر دھنس جائیں گے۔ ضعیف احادیث میں ظالم سربراہان کو "سفیانی"، "مشوہ الخلق"، "حمش الساعدین"، "غائر العینین" کے الفاظ سے یاد کیا جاتا ہے۔ جزیرۃ العرب کا ظالم بادشاہ بلاد الحرمین میں ناحق قتل و قتال جاری رکھے گا اور بنو ہاشم میں امام مہدی کی علامات پانے کی وجہ سے ان کو پکڑنے کے احکامات جاری کرے گا۔ ۳۔ عراق کا سفیانی ظالم بادشاہ بھی "زوراء" (بغداد) سے نکل کر مومنین اور اہل بیت کے دشمن کے طور پر مشہور ہوگا، آخر کار یہ مر جائے گا۔ **سفیانی ایک یا متعدد؟**: سفیانی سے متعلق روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ سفیانی متعدد اشخاص ہوں گے: ایک شام کا سفیانی ہوگا۔ دوسرا بلاد الحرمین کا سفیانی ہوگا۔ تیسرا عراق کا سفیانی ہوگا اور چوتھا مصر کا سفیانی ہوگا۔

[1] دمشق کے ظالم بادشاہ کا تذکرہ کتاب الفتن میں اصہب اور سفیانی سے کیا گیا ہے ان روایات و آثار کا خلاصہ یہ ہے: شامی لشکر کا سربراہ سفید چہرے والا، گھونگھریالے بالوں والا، چہرہ سرخی مائل سفید، سبز آنکھوں والا ہلکی ران اور کندھوں والا، لمبی گردن اور زردی مائل سفید رنگت والا چوڑے سر والا، کمزور ران اور ضعیف کہنیوں والا آنکھیں اندر کی طرف دھنسی ہوئی ہوں گی، اس کے کندھے نیچے کی جانب جھکے ہوئے ہوں گے اور اس کا نام اپنے باپ کے نام کی طرح ہوگا، اس کا نام آٹھ حروف پر مشتمل ہوگا، یہ حریہ (آزادی) کو قتل اور بچوں کو قید کرے گا۔

[2] بنو اسحق کے ستر ہزار سپاہیوں کا سمندر کے کنارے واقع شہر پر حملہ کر کے نعرۂ تکبیر سے فتح کرنے کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ اس شہر سے مراد قسطنطنیہ ہے، جب کہ بنو اسحق سے محققین پشتون مراد لیتے ہیں۔ امام مہدی کے فوج میں بنو اسحق کا تکبیر کے نعروں سے قسطنطنیہ کا فتح کرنا دوسرے کئی احادیث سے ثابت ہے، پشتون تاریخ پر لکھی گئی کتب میں پٹھانوں کو آریائی، یونانی، طالوت اور بنو اسحق قرار دیا ہے، عادات واطوار اور دیگر علامات کی روشنی میں یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ حدیث میں "بنو اسحق" سے مراد پشتون نسل ہے، کیونکہ فتنوں کے اس آخری دور میں پٹھانوں کے علاوہ کوئی بنو اسحق نہ تو مسلمان ہے اور نہ ہی پوری دنیا میں دوسرے قبائل کے بارے میں بنو اسحق کا دعویٰ کیا گیا ہے۔ طالوت کے دو

**والله اکبر فیسقط احد جانبیها قال ثور (ابن یزید الراوی) لا اعلمه الا قال الذی فی البحر ثم یقولون الثانیة لا اله الا الله والله اکبر فیسقط جانبها الاخر ثم یقولون الثالثة لا اله الا الله والله اکبر فیفرج لهم فیدخلونها فیغنمون فبیناهم یقتسمون المغانم اذا جاءهم الصریخ فال: ان الدجال قد خرج فیترکون کل شیئ ویرجعون**''حضرت ابوہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کیا تم نے وہ شہر سنا ہے جس کی ایک جانب خشکی میں اور دوسری جانب سمندر میں ہے ؟ ہم نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ سنا ہے۔ آپ نے فرمایا قیامت اس وقت تک نہیں آئے گی جب تک کہ بنواسحاق کے ستر ہزار مسلمان اس پر چڑھائی نہ کریں۔ جب وہ اس شہر کے پاس جاکر اتریں گے تو نہ کسی ہتھیار سے لڑیں گے نہ کوئی تیر چلائیں گے بلکہ ایک نعرہ تکبیر لگائیں گے جس کی برکت سے شہر کی ایک جانب گرپڑے گی تو ابن یزید جو اس حدیث کا ایک راوی ہے۔ کہتا ہے جہاں تک مجھے یاد ہے مجھ سے بیان کرنے والے نے اس جانب کے متعلق یہ بیان کیا تھا کہ وہ جانب سمندر کے رخ والی ہوگی۔ اس کے بعد پھر دوبارہ نعرہ تکبیر لگائیں گے تو اس کی دوسری جانب بھی گرجائے گی۔ اس کے بعد جب تیسری بار نعرہ تکبیر بلند کریں گے تو دروازہ کھل جائے گا اور وہ اس میں داخل ہوجائیں گے اور مال غنیمت حاصل کریں گے۔ اس درمیان میں کہ وہ مال غنیمت تقسیم کررہے ہوں گے کہ آواز آئے گی۔ دیکھو وہ دجال نکل پڑا۔ یہ سنتے ہی وہ سب مال ومتاع چھوڑ کر لوٹ پڑیں گے۔ (مسلم ج۲ ص۳۹۶، کتاب الفتن)

دوسری روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ قسطنطنیہ کا ہے۔ یہاں نعرہ تکبیر سے شہر کے فتح ہوجانے پر تعجب کرنے والے مسلمان ذرا غور وفکر کے ساتھ ایک بار اپنی گزشتہ تاریخ کا مطالعہ کریں تو ان کو معلوم ہوگا کہ مسلمانوں کی فتوحات کی تاریخ اس قسم کے عجائبات سے معمور ہے اور سچ یہ ہے کہ اگر اس قسم کی غیبی امدادیں ان کے ساتھ نہ ہوتیں تو اس زمانے میں جب کہ نہ دخانی جہاز تھے نہ فضائی طیارے اور نہ موٹر، پھر ربع سکوں میں اسلام کو پھیلا دینا کیسے ممکن تھا۔ آج جب کہ مادی طاقتوں نے سیر وسیاحت کا مسئلہ بالکل آسان کردیا ہے جس حصہ زمین میں ہم پہنچتے ہیں معلوم ہوتا ہے کہ اسلام ہم سے پہلے وہاں پہنچ چکا تھا۔ علاء بن حضرمی صحابی رضی اللہ عنہ اور ابومسلم خولانیؒ کا معہ اپنی فوج کے سمندر کو خشکی کی طرح

---

بیٹے "ارمیا" اور "برخیا" نامی تھے۔ آگے چل کر "ارمیا" کا بیٹا "افغانا" اور پھر برخیا کا بیٹا "آصف" پیدا ہوا۔ حضرت سلیمانؑ کی وفات کے وقت "افغانا" کی اولاد اتنی پھیل چکی تھی کہ تمام بنی اسرائیل میں ان کے برابر طاقت ور اور بڑا قبیلہ کوئی دوسرا نہیں تھا پختون قوم اس قبیلے سے تعلق رکھتی ہے۔ [دہ پختون تاریخ: قاضی عطاءاللہ خان، طبع سوم، ۲۰۰۴ء، جدون پرنٹنگ پریس، پشاور، ص۱۰] اس طرح پختونوں کے بعض علاقے ایسے ناموں سے مشہور ہیں جو بنی اسرائیل کے مشہور مقامات ہیں، جیسے "خیبر" مدینہ منورہ کے قریب یہودیوں کا ایک قلعہ تھا اس نام سے پختونوں کا علاقہ درہ خیبر مشہور ہے جو صوبہ سرحد (خیبر پختونخوا) کے خیبر ایجنسی میں واقع ہے جہاں آفریدی اور شینواری قبائل آباد ہیں۔ اس طرح صدوم جو فلسطین اور شام کے راستے میں آتا ہے جہاں بنی اسرائیل آباد تھے اسی نام سے صوبہ خیبر پختونخوا کا ایک علاقہ ہے جہاں یوسف زئی قبیلہ آباد ہے۔ **کیا پشتون نسل حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد ہے؟** حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ایک زوجہ محترمہ کا نام بی بی قتورہ ہے اس سے ابراہیم علیہ السلام کے چھ بیٹے تھے ان میں سے ایک کا نام "یقیسان" ہے۔ یقیسان کی اولاد قینی کہلاتی ہے یہ لوگ علاقہ "پشت" میں آباد تھے [پشت، ایران کے شہر نیشاپور کے نواحی میں آباد ایک علاقہ تھا، اس علاقہ میں تقریباً ۲۲۶ گاؤں آباد تھے۔ معجم البلدان: ابوعبداللہ یاقوت رملی، ج۱، ص۴۲۵] اس وجہ سے یہ لوگ پشتانہ، پشتون اور پاشتین کہلاتے تھے۔ [پشتون تاریخ کے آئینے میں، ص۴۶] [دیکھئے: تتمۃ البیان فی تاریخ الافغان للشیخ جمال الدین الافغانی، ص۱۲-۲۰۔ مزید تفصیل کے لیے: جرگہ، ڈاکٹر مفتی جاوید خان مردانی]

عبور کر جانا تاریخ کا واقعہ ہے۔ خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے سامنے مقام حیرہ میں زہر کا پیالہ پیش ہونا اور ان کا بسم اللہ کہہ کر نوش کر لینا اور اس کا نقصان نہ کرنا بھی تاریخ کی ایک حقیقت ہے۔ سفینہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے غلام کا نام ہے کا روم میں ایک جگہ گم ہو جانا اور ایک شیر کا گردن جھکا کر ان کو لشکر تک پہنچانا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا مدینہ میں منبر پر اپنے جنرل ساریہ کو آواز دینا اور مقام نہاوند میں ان کا سن لینا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے خط سے دریائے نیل کا جاری ہو جانا یہ تمام تاریخ کے مستند حقائق ہیں۔ ان واقعات کے سوا جو بسلسلہ سند ثابت ہیں۔ ہندوستان کے بہت سے عجیب واقعات ایسے بھی ثابت ہیں جن میں سے کسی کسی کی شہادت تو انگریزوں کی زبان سے بھی ثابت ہے۔

**حضرت مولانا خلیل احمد سہارن پوریؒ کے کلام کی روشنی میں قسطنطنیہ کی فتح اور ظہورِ مہدی:**

**عن معاذ بن جبل، قال: قال رسول الله ﷺ: «عمران بيت المقدس خراب يثرب، وخراب يثرب خروج الملحمة، وخروج الملحمة فتح قسطنطينية، وفتح القسطنطينية خروج الدجال»** [سنن ابی داؤد، کتاب الفتن، باب فی أمارات الملاحم، رقم: ۴۲۹۴، ج۴ص۱۱۰] ترجمہ: حضرت معاذ بن جبلؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کہ بیت المقدس کی آبادی یثرب کی خرابی کا باعث بنے گی اور یثرب کی خرابی ملحمہ کا سبب ہو گی اور ملحمہ کی وجہ سے قسطنطنیہ فتح ہو گا، اور قسطنطنیہ کے بعد دجال کا خروج ہو گا۔

**عن معاذ بن جبل، قال: قال رسول الله ﷺ: «الملحمة الكبرى، وفتح القسطنطينية، وخروج الدجال في سبعة أشهر» عن عبد الله بن بسر، أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: «بين الملحمة وفتح المدينة ست سنين، ويخرج المسيح الدجال في السابعة»** [سنن ابی داؤد، کتاب الفتن، باب فی أمارات الملاحم، رقم: ۴۲۹۴، ج۴ص۱۱۰] ترجمہ: حضرت معاذ بن جبلؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ملحمۃ الکبریٰ، فتح قسطنطینہ اور خروجِ دجال سات ماہ میں ہو گا۔ حضرت عبداللہ بن بسرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ملحمۃ الکبریٰ اور فتحِ مدینہ میں چھ (۶) سال کا فاصلہ ہو گا اور ساتویں (۷) سال دجال کا خروج ہو گا۔

**ظہورِ مہدی سے پہلے قسطنطنیہ (استنبول) کی فتح ضروری ہے؟**

**تشریح:** اس حدیث کی تشریح میں مفتی محمد تقی عثمانی صاحب لکھتے ہیں: **وقد يستشكل هذا بأن قسطنطينية افتتحها السلطان المعروف محمد الفاتح من سلاطين آل عثمان في جمادي الأولى سنة857هـ وهي بيد المسلمين منذ ذلك الوقت إلى اليوم، ولم يخرج الدجال بعد فتحها، مع أن ظاهر هذا الحديث أن الدجال يخرج فور ما يرجع المسلمون من فتح القسطنطينية إلى الشام، ويمكن الجواب عنه بطريقين: الأول: أن في هذا الحديث ما يدل على أن القسطنطينية سوف تصير إلى الكفار أو إلى عملائهم مرة أخرى، وذلك قبل خروج الدجال، فيفتتحها المسلمون مرة أخرى. وإلى هذا المعنى أشار شيخ مشايخنا السهارنفوري رحمه الله في بذل المجهود حيث قال: "والمراد بفتح القسطنطينية فتح المهدي إياها"** [بذل المجهود للسہارنفوری، ج۱۷ص۲۰۹]

**الثاني: أن القسطنطينية كانت عاصمة لكفار الروم في زمن رسول الله ﷺ وفي زمن رسول الله ﷺ وفي زمن الصحابة –رضوان الله تعالى عليهم أجمعين– فيحتمل أن يكون المراد من القسطنطينية في حديث الباب عاصمة كبيرة من عواصم بلاد الكفار، لا القسطنطينية بعينها التي سميت اليوم بإستنا بول. ولذلك جاء ذكرها في بعض الروايات بلفظ المدينة فقط. ولم تذكر القسطنطينية.** [تکملہ فتح الملہم، ج۶ص۱۵۲]

اس عبارت کی روشنی میں یہ بات کی جاتی ہے کہ ظہورِ مہدی سے پہلے رونما ہونے والی تمام نشانیاں پوری ہو چکی ہیں، صرف ایک نشانی باقی ہے اور وہ یہ ہے کہ امام مہدیؒ کے بارے میں احادیثِ مبارکہ میں آیا ہے کہ وہ قسطنطنیہ کو فتح کریں گے، یعنی (خدانخواستہ) ظہورِ مہدی سے پہلے قسطنطنیہ (موجودہ استنبول) کو کفار مسلمانوں سے چھین لیں اور امام مہدیؒ آکر اسے آزاد کریں گے، لہذا استنبول کفار کے قبضے میں جانے سے پہلے اگر امام مہدیؒ ظاہر ہو جائیں، تو یہ حقیقی مہدی نہیں ہوگا، کیونکہ حقیقی مہدی استنبول کی فتح کے لیے تشریف لائیں گے، جب کہ استنبول تو سلطان محمد فاتح کے دور میں فتح ہو چکا ہے۔

ایک جواب یہ ہے کہ (انشاءاللہ) استنبول کا سقوط نہیں ہوگا، امام مہدی کے ہاتھوں فتح ہونے والا شہر استنبول نہیں، بلکہ رومیہ یعنی موجودہ (اٹلی) ہوگا، جیسا کہ ایک روایت میں اس کی وضاحت موجود ہے، جب کہ بعض روایات میں "قسطنطنیہ" کے بجائے "مدینہ" کا ذکر ہے۔[سنن ابی داؤد، کتاب الملاحم، باب فی تواتر الملاحم، رقم:۴۲۹۶، ج۴ص۱۱۰]

چونکہ دورِ نبوی ﷺ میں قسطنطنیہ کا اطلاق یورپ کے دار الخلافہ پر ہوتا تھا، اس اعتبار سے موجودہ صورت حال میں اس سے مراد یورپ کی سرزمین کے اہم ممالک کا فتح ہونا مراد ہو سکتا ہے، بعینہ قسطنطنیہ (استنبول) مراد نہیں ہے، اسی کی طرف ایک روایت میں یوں اشارہ کیا گیا ہے:" **لا تذهب الدنيا حتى تكون رابطة من المسلمين بموضع يقال له بولان حتى يقاتلوا بني الأصفر، يجاهدون في سبيل الله لا تأخذهم في الله لومة لائم حتى يفتح الله عليهم قسطنطينية ورومية بالتسبيح والتكبير، فيهدم حصنها وحتى يقسموا المال بالأترسة** ترجمہ: دنیا ختم نہیں ہو گی، جب تک مسلمانوں کا جنگی معرکہ "بولان "(یعنی گولان) نامی جگہ میں انگریزوں سے نہیں ہوگا، اللہ تعالیٰ کے راستے میں ملامت کرنے والوں کی ملامت کا پرواہ کرنے والے قسطنطنیہ (استنبول) اور رومیہ محض تسبیح، تکبیر سے فتح کریں گے، اس شہر کی دیوار گر جائے گی اور مسلمان ڈھالوں میں سوناچاندی اور مالِ غنیمت تقسیم کریں گے۔[مجمع الزوائد، باب ماجاء فی الملاحم، رقم: ۱۲۵۳۸، ج۷ص۳۴۸]

**تشریح:** اس روایت میں "قسطنطنیہ (استنبول) کا تعارف بطور وضاحت "رومیہ " سے کیا گیا ہے۔اس سے معلوم ہوا کہ قسطنطنیہ (استنبول) سے مراد اہل روم یعنی عیسائیوں کے مشہور شہر اور عالمی ہیڈ کوراٹر ہوں گے، جو امام مہدی کے ہاتھوں فتح ہوں گے۔جب کہ محدث سہارنفوریؒ نے بذل المجہود میں لکھا ہے کہ سلطان محمد فاتح کی فتح کے بعد خروج دجال سے پہلے استنبول کا سقوط دوبارہ کفار یاان کے آلہ کار سیکولر لوگوں کے ہاتھوں چلا جائے گا، جسے امام مہدی کفار کے قبضے سے نکال کر دوبارہ فتح کریں گے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں:"**والمراد بفتح القسطنطينية فتح المهدي اياها**" حدیثِ مبارک میں قسطنطنیہ کی فتح سے مراد امام مہدی ہی کی طرف سے اس کا فتح کرنا ہے [بذل المجہود، ج۱۷ص۲۰۹]

**عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ ﷺ قَالَ: " لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى يَنْزِلَ الرُّومُ بِالْأَعْمَاقِ أَوْ بِدَابِقٍ، فَيَخْرُجُ إِلَيْهِمْ جَيْشٌ مِنَ الْمَدِينَةِ، مِنْ خِيَارِ أَهْلِ الْأَرْضِ يَوْمَئِذٍ، فَإِذَا تَصَافُّوا، قَالَتِ الرُّومُ: خَلُّوا بَيْنَنَا وَبَيْنَ الَّذِينَ سَبَوْا مِنَّا نُقَاتِلْهُمْ، فَيَقُولُ الْمُسْلِمُونَ: لَا، وَاللهِ لَا نُخَلِّي بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ إِخْوَانِنَا، فَيُقَاتِلُونَهُمْ، فَيَنْهَزِمُ ثُلُثٌ لَا يَتُوبُ اللهُ عَلَيْهِمْ أَبَدًا، وَيُقْتَلُ ثُلُثُهُمْ، أَفْضَلُ الشُّهَدَاءِ عِنْدَ اللهِ، وَيَفْتَتِحُ الثُّلُثُ، لَا يُفْتَنُونَ أَبَدًا فَيَفْتَتِحُونَ قُسْطَنْطِينِيَّةَ، فَبَيْنَمَا هُمْ يَقْتَسِمُونَ الْغَنَائِمَ، قَدْ عَلَّقُوا سُيُوفَهُمْ بِالزَّيْتُونِ، إِذْ صَاحَ فِيهِمِ الشَّيْطَانُ: إِنَّ الْمَسِيحَ قَدْ خَلَفَكُمْ فِي أَهْلِيكُمْ، فَيَخْرُجُونَ، وَذَلِكَ بَاطِلٌ، فَإِذَا جَاءُوا الشَّأْمَ خَرَجَ، فَبَيْنَمَا هُمْ يُعِدُّونَ لِلْقِتَالِ، يُسَوُّونَ الصُّفُوفَ، إِذْ أُقِيمَتِ الصَّلَاةُ، فَيَنْزِلُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ عليه السلام، فَأَمَّهُمْ، فَإِذَا رَآهُ عَدُوُّ اللهِ، ذَابَ**

كَمَا يَذُوبُ الْمِلْحُ فِي الْمَاءِ، فَلَوْ تَرَكَهُ لَانْذَابَ حَتَّى يَهْلِكَ، وَلَكِنْ يَقْتُلُهُ اللهُ بِيَدِهِ، فَيُرِيهِمْ دَمَهُ فِي حَرْبَتِهِ[1] (مسلم ج۲ص ۳۹۲،۳۹۱، کتاب الفتن)" **ترجمہ:** ابوہریرہؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قیامت نہ قائم ہو گی یہاں تک کہ روم کے نصاریٰ کا لشکر اعماق میں یا دابق میں اترے گا۔ (یہ دونوں مقام حلب کے قریب ملک شام میں ہیں) تو مدینہ سے ایک ایسا لشکر نکلے گا جو اس وقت تمام روئے زمین میں افضل ہو گا جب دونوں لشکر صف آراء ہو جائیں گے تو نصاریٰ کہیں گے تم ان مسلمانوں سے الگ ہو جاؤ۔ جنہوں نے ہمارے بال بچے گرفتار کر لئے ہیں اور غلام بنا لئے ہیں ہم ان سے لڑیں گے۔ مسلمان کہیں گے نہیں خدا کی قسم ہم اپنے بھائیوں کو کبھی تنہا نہیں چھوڑ سکتے۔ پھر لڑائی ہو گی تو مسلمانوں کا ایک تہائی لشکر بھاگ نکلے گا۔ ان کی توبہ اللہ تعالیٰ کبھی قبول نہ کرے گا اور تہائی لشکر شہید ہو جائے گا۔ یہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک تمام شہیدوں میں افضل ہو گا اور تہائی لشکر فتح یاب ہو گا وہ عمر بھر کبھی کسی فتنے اور بلا میں نہ پڑیں گے۔ پھر وہ قسطنطنیہ کو فتح کریں گے جو اس وقت نصاریٰ کے قبضہ میں آ گیا ہو گا۔ (اب تک یہ شہر مسلمان کے قبضہ میں ہے) وہ مال غنیمت کی تقسیم میں ابھی مشغول ہوں گے اور اپنی تلواروں کو زیتون کے درختوں میں لٹکا چکے ہوں گے۔ اتنے میں شیطان آواز دے گا کہ دجال تمہارے پیچھے تمہارے بال و بچوں میں نکل آیا ہے۔ یہ خبر سنتے ہی مسلمان وہاں سے چل پڑیں گے۔ حالانکہ یہ افواہ غلط ہو گی۔ جب شام کے ملک میں پہنچیں گے اس وقت دجال نکلے گا اور جب مسلمان جنگ کے لئے مستعد ہوں گے اور صف آرائی کر رہے ہوں گے جب خدا کا دشمن دجال ان کو دیکھے گا تو مارے خوف کے اس طرح پگھل جائے گا۔ جیسے نمک پانی میں گھل جاتا ہے۔ اگر عیسیٰ علیہ السلام اس کو یونہی چھوڑ دیں تو بھی وہ خود بخود گھل گھل کر ہلاک ہو جاتا۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے اس کا قتل حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ سے مقدر فرمایا ہے۔ اس لئے وہ اس کو قتل فرمائیں گے اور اپنے نیزہ میں اس کے قتل کا خون دکھائیں گے۔

**بابِ سوم: خراسان کے سیاہ جھنڈے اور امام مہدی کے مددگار: حضرت مولانا بدرِ عالم میرٹھیؒ کے کلام کی روشنی میں:**

عن بريدة قال قال رسول الله ﷺ ستكون بعدى بعوث كثيرة فكونوا فى بعث خراسان (رواہ ابن عدی وابن عساکر والسیوطی فی الجامع الصغیر) حضرت بریدہؓ روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میرے بعد بہت سے لشکر ہوں گے تم اس لشکر میں شامل ہونا جو خراسان سے آئے گا۔ [جامع الاحادیث للسیوطی ج۶ ص ۱۴، حدیث نمبر ۱۳۰۷۰]

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: تَخْرُجُ مِنْ خُرَاسَانَ رَايَاتٌ سُودٌ[2] لاَ يَرُدُّهَا شَيْءٌ حَتَّى تُنْصَبَ

---

[1] کفر اپنی چال سے ان کو یہ امید دلائے گا کہ ہم تمہیں کچھ نہیں کہیں گے، بلکہ اپنے دوستانہ تعلقات تمہارے ساتھ رکھیں گے، لیکن مردِ مجاہد کفر کو یہ شخص حوالہ نہیں کرے گا۔ مذکورہ بالا آخری نکات کی طرف ملا علی القاریؒ نے مرقاۃ شرح مشکوۃ میں اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے: (قالت الروم: خلوا بيننا وبين الذين سبوا منا "نقتلهم") والمرادون بذلك هم الذين غزوا بلادهم، فسبوا ذريتهم، كذا ذكره التوربشتي -رحمه الله تعالى- وهو الموافق للنسخ والأصول[شرح المشکاۃ لملا علی القاری، باب الملاحم، رقم: ۵۴۲۱، ج۸ ص ۳۴۱۲] ترجمہ: رومی عیسائی طاقتیں کہیں گی: "ہمارے مطلوبہ وہ قیدی جو ہم سے بھاگ کر تمہارے پاس پناہ لیے ہوئے ہیں، وہ ہمیں حوالہ کر دو" اس حدیثِ مبارک میں اِن افراد سے مراد وہ لوگ ہوں گے، جنہوں نے رومی عیسائی طاقتوں کے ممالک پر حملہ کیا ہو گا اور ان کی اولاد، نسل اور خاندانوں کو نقصان پہنچایا ہو گا۔ حدیث کے مختلف نسخوں اور اصول کو مدِ نظر رکھتے ہوئے یہی تشریح زیادہ درست معلوم ہوتی ہے۔

[2] **سیاہ جھنڈوں سے متعلق روایات کے لیے اصول:** ا۔ سیاہ جھنڈوں سے متعلق روایات کے بارے میں بنو عباس کے تاریخی تناظر میں ذکر کی

